بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# گنج الاسرار (فارسی)

اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعٰلَمِیۡنَ رسانندہ رزق کل مخلوقات ہژدہ ہزار عالم خالق رازق مطلق ، حَیٌّ لَمۡ یَزَلۡ لَا یَزَالُ. لَیۡسَ کَمِثۡلِہٖ شَیۡئٌ وَّھُوَ السَّمِیۡعُ الۡبَصِیۡرُ ط

نعت متبرکات سید السادات درود زاکیات طیبات بیشار بر حضرت محمد رسول اللّٰہ صلی علیہ وآلہ وسلم وعلیہ اصحابہ واہل بیتہ اجمعین۔

امابعد میگوید بندہ مصنف غلام قادری جان فدای عارف باللّٰہ' واصل خدا فقیر باھو قدس سرہ' ولد بازیدؒ عرف اعوان ساکن قرب جوار قلعہ شور کوٹ۔

چند کلمات از راہ حضوری اسم اللّٰہ ذات و مشرف مجلس محمد رسول اللّٰہ صلی اللّٰہ علیہ وسلم عالی درجات و بملازمت حضرت شاہ محی الدین قدس اللّٰہ تعالیٰ سرہ' العزیز ملاقات بموافق نص و حدیثات ' نفس را در قید آوردن از معصیت شیطانی وھوای نفسانی' ترک و توکل از دنیای فانی و دریافتن معرفت الٰہی و تمامیت فقر فنا فی اللّٰہ ہر منزل و مقامات را آگاہی و ابتدا و انتہا را در طی تحریر

آوردن این رسالہ را "گنج الاسرار" نام نہادہ شد۔

اگرچہ بخواندن عبارت جزو است، مگر بمعنی کل و جز ہر دو را حل کند، مشکل کشای باطن صفا سلک سلوک علم الیقین و عین الیقین و حق الیقین۔

بدانکہ عبادت ظاہری، عبادات، معاملات، مراتب محجوب اگرچہ تزکیہ نفس گوید۔

و علم عین الیقین کہ چشم از دل واشود ہرگز بمقام نرسد، شب و روز، بذکر قلب سوز و در مقام طریقت کہ شعلہ نور بر دل تجلی روح افتد از غلبات او طالب از سوزش آتش اشتیاق از ہجر و فراق مجنون و دیوانہ شود بمراتب مجذوب۔

سیوم مقام حقیقت معرفت علم حق الیقین ہر کہ معرفت دریافت خود را باستغراق معرفت الٰہی ساخت۔ قولہ تعالیٰ:- وَاعْبُدْ رَبَّكَ حَتّٰى يَاْتِيَكَ الْيَقِيْنُ (۱)

این رسالہ را بجہت نظر ناظر مرشد عرفانی و عارف ربانی شاہ میران جیلانیؒ بر پیروی تابع متابعت محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم، درین زمانہ محی الدین ثانیؒ قدم بر قدم مقیم صفت کریم فارغ از بخل شیطان رجیم۔

## ابیات

شاہ میرانؒ ثانی شاہ امیر
شہسوار معرفت روشن ضمیر
چون نباشد سید قادر قوی
چون نباشد سید اولاد علیؓ



چون نباشد سیّد پاک نسل
چون نباشد سیّد اصل وصل
ہر کہ را پدرش بود عارف مقیمؒ
چون نباشد سیّد راہ مستقیم
شرف زان لعل بہاول باوصال
نظر برقبرش مکن شوریدہ حال
تارک و فارغ ز دنیا و از ہوا
دائما خوش وقت وحدت باخدا
اصل جیلانیؒ ز باطن مصطفیٰؐ
این مراتب قادری قدرت اللہ
شد مرید او جان باھُو بالیقین
خاک پای شاہ میرانؒ راس دین

بدانکہ طریقہ قادری بر ہر طریقہ قادر و قوی کہ ابتدای قادری و انتہا تمام طریقہ قادری را فتح۔

بشروع تلقین تعلیم روز اول حضوری مجلس خطاب و منصب در باطن حضرت پیر دستگیرؒ از حضرت پیغمبر صلی اللہ علیہ وسلم سرفراز و معزز کنانند۔ پس اگر در طریقۂ قادری مرشد قادری بدین طریق قوت ندارد آن را طریقہ قادری نتوان گفت، مقلد است، دوم انتہای قادری این است کہ طالب قادری خاص مثل غواص ہر دم بدریای توحید غوطہ خورد و دُر بی بہا کشد۔ و در وجود صدف دہن

نگہدارد ودر روز قیامت خزائین ایشان معلوم شود۔ حدیث:- مَنْ عَرَفَ رَبَّهٗ فَقَدْ کَلَّ لِسَانَهٗ۔

## بیت

تا توانی خویش را از خلق پوش
عارفان کی می بوند این خود فروش

وهر طریقه اگر تمام عمر بریاضت ومجاهده جان خود راتصرف کند هرگز بمرتبه ادنیٰ قادری نمی رسد' زیرآنکه قادری راخوردن او مجاهده وخواب او مشاهده۔ واین طریقه راگرسنگی وسیری برابر است خواب و بیداری برابر مستی وهشیاری برابر' خاموشی وگویائی برابر وصاحب این طریق راخلق میداند که بما هم سخن است و ایشان دوام همسخن باخدا ورسولؐ خدا وبشاه محی الدین هم سخن باشند که نان این جهان می خورند وکار آن جهان نی کنند ونظر ایشان وتوجه ایشان وهم ایشان وخیال ایشان از وصال حضور است' پس حقیقت ایشان راچه داند وچه شناسد کور چشم پریشان۔

وطریقه قادری بر هر دو جهان امیر است که اصل ایشان از تصور اسم فنافی **الله** عارف **بالله** فقیر است۔ این چنین قادری رانر شیر گویند وشهنشاه گویند و صاحب راز گویند۔

از سه چیز طریقهء قادری رااجتناب' یکی سرود است (که کشنده) سر هوا و کامل قادری رااحتیاج سرود نیست که آنرا دوام استغراق است باخدا که بتوجه خدا چه قدرتست سرود راکه درمیان گنجد این هوا۔



واین طریقه قادری صاحب معرفت وکرم۔ پس ایشان راازکرامات و استدراج سرود می آید شرم۔

بدانکه سرود نه بدل زندگیست' بلکه دورکننده سرود از خدا ورسولؐ خدا' سراسر شرمندگی است۔

آری از سرود حاصل شود کشف القلوب وکشف القبور' سرود آتش می خیزد در وجود مثل پنبه ازین نار شیطانی خوار' باید هزار بار استغفار' چراکه قادری راآتش از تصور اسم **الله**' شوق تمام وطریقه قادری راشنیدن سرود مطلق حرام است۔

ودیم از دنیا وسیوم از اهل دنیا اجتناب تمام' پس هر که برین باور نیارد' از طریقه قادری نباشد۔ طالب قادری راسه نشانی است۔

اول آنکه باسم **الله**' ذکر **الله** دل او غنی' صاحب نظر که در نظر او خاک و زر برابر۔

دوم آنکه غلام قادری را **الله** تعالیٰ اینچنین قوت داده است کسی راکه از برای طلب **الله** خواند بیک نظر ابتدا تا انتهاء بمعرفت مولیٰ تمام رساند۔ پس هر که بااین طریقه حسد برد در هر دو جهان خواب شود۔

وسیوم غلام قادری رانیست که در چشم او سیر مشاهده هر دو جهان است۔

واین صفت در طریقه قادری مرشد قادریست۔

پس هر که رابنوازد مرتبهٔ آن رابیک روز هم مرتبهٔ خود برابر سازد' چراکه قادری راخطاب قوت است قادری' هر که چنین نباشد آنرا قادری نتوان گفت۔

آری عارف قادری رانیز سہ چیز لازم است یکی قادری رامعرفت آواز الٰہی چنانچہ آواز کلام اللہ وذکر جہر۔

**لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ٥**

دوئم قادری رادائم نماز معرفت الٰہی کہ این ذکر خفیہ پیوستہ باستغراق۔

سوئم قادری صاحب معرفت راز الٰہی' مشاہدہ بین حق الیقین' صاحب مستی حال و صاحب راز الٰہی' غرق فی النور' بہ مجلس محمدیؐ حضور۔ خانہ ویران' باطن معمور' صاحب وصال' لب بستہ از قال و صال حال' صاحب احوال لازوال' فقیر

قولہ تعالیٰ:- وَاللّٰہُ الْغَنِیُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَاءُ ط

قولہ تعالیٰ:- اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَاءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا ھُمْ یَحْزَنُوْنَ ط

حدیث:- اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَھُوَ اللّٰہُ ۔

حدیث:- اَلْفَقْرُ لَا یَحْتَاجُ اِلَّا اِلَی اللّٰہِ ۔

عجب دارم ازان قوم کہ فَفِرُّوْا اِلَی اللّٰہِ -- را فِرُّوْا مِنَ اللّٰہِ فہمیدہ اند۔ آری معرفت مولیٰ ندیدہ اند خود را امید انند حضور واز معرفت مولیٰ دور و دور کشف کرامات واستدراج مغرور' در طلب دنیا خراب' و روز و شب در طلب سیم و زر عذاب دنیا کرا گویند؟





## بیت

آنچہ از حق باز دارد دنیای زشت
آنچہ با حق می برد مزرعہ بہشت

حدیث:- **اَلدُّنْیَا مَزْرَعَۃُ الْاٰخِرَۃِ ٥**

انیست:- آنچہ خدادھد بخدادھد۔

حدیث:- **ان امامکم عقبتہ لا یتجاوزھا الا لمخففون فقال رجل من المخففون ومن المثقلین فقال اعندك قوت یوم قال نعم وغد قال نعم وبعد غد قال لا فقال لو کان عندك قوت بعد غدلکنت من المثقلین ط**

معنی حدیث: چنان باشد کہ پیغمبر صاحب صلی اللہ علیہ وسلم فرمود: تحقیق پیش شما جائیست بلند' تجاوز نہ خواہد کرد مگر کسانیکہ سبکسار اند۔ مردی گفت: یا رسول اللہ! سبکساران کدام اند از گرانباران' پس آنحضرت فرمود: آیا قوت تو یک روز است؟

گفت اعرابی: آری' باز فرمود: قوت پس فردا' ہر آئینہ می بودی از گرانباران۔

پس بدان ای دانندہ کہ در طریقۂ شریفۂ قادری فقر فخری محمدی صلی اللہ علیہ وسلم است' دنیا فضیحت فرعونی نیست۔

و در طریقۂ قادری معرفت گنج الٰہی است' ریاضت رنج نیست۔

بدانکہ وقت سخاوت بر سخی سہ کس آزردہ شوند۔ یکے خادمان حضوری بخیل

وودویم زن اہل خانہ در قہر غصہ در آید' سویم: پسران متوکل جاسوس۔

بیت

با تو گویم بشنو ای جان عزیز
از حسد بدتر نباشد ہیچ چیز

قولہ تعالیٰ: لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ط

بدانکہ مرشد سہ قسم اند اول۔ آنکہ مرشد کامل رحمت۔ دویم: آنکہ مرشد ناقص زحمت۔ سویم: آنکہ مرشد خام لعنت' ھر کہ بہ تمامیت دنیا رساند' تمامیت دنیا مرتبۂ فرعون است دھرچہ بہ تمامیت معرفت الٰہی رساند پس تمامیت معرفت الٰہی رسد' مرتبہ فقر محمد یست۔ مرشدیکہ بہ تمامیت دنیا رساند کہ موجب لعنت است ونہ تمامیت معرفت الٰہی رساند کہ مطلق راز رحمت است نہ مرشد است۔

نہ مرشد شدن آسان کار است' بلکہ در طالبی و مرشدی عظیم سر اسرار پروردگار است کہ مرشد معرفت الٰہی و فقر نتیجۂ انبیاء و اولیاء اللہ است واین نعمت عظیم و بخش کریم ہیچ کس سفلہ نالائق طالب الدنیا رانمی دھند بجز طالب مولیٰ' اولیاء اللہ اولیٰ۔

بیت

با تو گویم بشنو ای روشن ضمیر
طالب دنیا کجا باشد فقیر





و دشمن طریقہ قادری از سہ حکمت خالی نباشد یا رافض یا خوارج یا منافق زندیق۔

و بعضی مقلدان میگویند کہ خلافت از ھر طریقہ دارم' چنانچہ طریقہ نقشبندی و طریقہ سہروردی و طریقہ چشتی و طریقہ قادری۔ اینچنین کذاب اند۔ ھر کہ خلافت از طریقہ شریفہ قادری گیرد' التجا و احتیاج بدیگری نیارد۔ لایحتاج می شود' بشنو اے دانش آثار نرشیر راباخلاص شغال ورو بہ چہ کار؟

از برای آنکہ ابتدای طریقہ قادری راپنج علم نصیب است کہ آن راپنج گنج گویند۔ چنانچہ اول علم قرآن با تفسیر و احادیث۔ دوم علم دعوت کہ برآید یکدم تکبیر۔ سویم علم کیمیا نظر کہ مردہ دل را نظر عارف باللہ زندہ کند کہ بجودش اکسیر و چہارم: علم از تاثیر تصور اسم اللہ روشن ضمیر۔ پنجم: فنا فی اللہ فقیر بر نفس امیر۔

این چنین پنج علم بطریقہ قادری روز اول مرشد قادری' بدست آوردہ فقر اختیاری دست دھد' بعد ازان طالب طریقہ قادری از دنیا غسل کند داز آخرت وضو سازد و دوگانہ بدین ترتیب بخواند کہ باشتغال اللہ یگانہ کہ در یک رکعت بخواند۔

قولہ تعالیٰ: وَمَنْ يَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ فَهُوَ حَسْبُهٗ ؕ

ودر رکعت دوم بخواند' قولہ تعالیٰ: وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ۙ

وَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَيْنِ فِيْ جَوْفِهٖ ۚ (ج)

در رکوع و سجود فنا بانیاز آوردو در قعدہ بے حساب بخواند۔

حدیث:- تَرَكَ الدُّنْيَا رَاسَ كُلِّ عِبَادَةٍ وَ حُبّ الدُّنْيَا رَاسَ كُلِّ خَطِيَتةٌ پس بدست راست سلام وهدو بخواند: اَلسَّلَامَةُ فِي الْوَحْدَةِ والا بَيْنَ الثِّنَيْنِ۔ معنی سلامتی در وحدانیت **الله** است و واحد **الله** است۔ هر که از وحدانیت بیرون آید در شرک و کفر افتد که لاسوی **الله** همه بلا پیدا شود و از دست چپ سلام وهدو بخواند۔ دعا:- اَللّٰهُمَّ اَعُوْذُبِكَ مِنْ عِلْمٍ لَا يَنْفَعُ وَ قَلْبٍ لَا يَخْشَعُ وَ مِنْ نَفْسٍ لَا تَشْبَعُ وَمِنَ دُعاءٍ لَا يَسْمَعُ اَللّٰهُمَّ اِنِّيْ اَعُوْذُبِكَ مِنْ هٰؤُلَاءِ الْاَرْبَعِ.

بدانکه شخصی که اگر مقدار حبه حب دنیا داشته باشد اگر تمام ولیان که بر روی زمین اند، تمام یکجا جمع شوند تا آنکه حب دینا مثل زهر قاتل است۔ حب دنیا خورد ایمان را و زهر قاتل خورد حان را۔

حدیث:- اَلدُّنْيَا يا كُلُ الْاِيْمَانَ كَمَا يَا كُلُ النَّارُ الْحَطَبَ ہ

بدانکه روزی حضرت پیر دستگیر معشوق سبحان قدس سره، العزیز از خانه بیرون آمدند۔ بر دروازه ابلیس استاده دید۔ فرمودند: ای ابلیس ملعون! چرا اینجا آمده ای؟ برو۔ ابلیس گفت: یا غوث الاعظمؒ! غلامی درم دنیا اندرون برده است۔ از برای درم انتظار استاده ام۔ درم دنیا متاع قلیل من است۔ قلیل پارچه حیض آلوده زن را نیز گویند۔ قوله تعالیٰ:- قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ط

هر که درم دنیا نگهدارد و ابلیس گفت: یا پیرؒ! آن جان من است و برادر شیاطین بیدین علیه اللعنت من است۔ حضرت پیر دستگیرؒ اندرون رفت، درم دنیا را از اندرون آورد با ابلیس داد و شیطان آن درم دنیا را لب بوسیده بر چشم نهاد۔



حضرت پیر قدس سره، فرمود! ای ملعون! درم را این چنین چون کرده ای؟

ابلیس گفت: یا پیرؒ! درم دنیا جسم و جان من است۔ هر که درم دنیا را بدستی بگیرد، تاثیر درم از دست تاثیر بدل کند و بگرفتن در دست درم دل او سیاه شود۔ از راه نیکی بگردد و در راه کبر و هوا و حرص و حسد و طمع و آنچه بدین مانند ناشایسته افتد و بگشت۔

ابلیس گفت: یا پیر دستگیرؒ! اهل هوا خواه عالم فاضل باشد خواه جاهل، فقیر تقویٰ باشد طالب من و مرید، دنیا مرید من است و غلام دنیا غلام من است، در خانه که درم آید هر آنکس برادر من شود، در آنجا برادر من همان برادرم میگیرم جان و سلب کنم ایمان۔ دروغست که راه راستی بروی بند نکنم که قال **الله** و قال الرسولؐ آنرا نا پسند آید۔ و دل او تسکین ظاهر آراسته، هفت رنگین و در هر رنگ آنرا زینت درم دنیا میدهم و مرا و را بر جوعات فریفته و فریب میکنم تا که نظر(۱) نیاز دهند و زیب آراستی او آراسته ماند۔

حضرت پیرؒ فرمود که ای ملعون! دشمن سخت بر تو کیست؟ ابلیس گفت: که دشمن سه کس سخت تر که بجان من تیر میزنند، یکی عالم عامل که در جهان علم روشن چراغ است و دوم دشمن من فقیر کامل که بذکر **الله**، معرفت تیغ الٰهی مرا قتل کند یا برادر نفس اماره من، سوم دشمن سخی که بکار د سخاوت هر دو دست مرا ببرد که سخی را من هر دو دست بگیرم که سائل را دهد۔

علماء عامل و فقیر معرفت الٰهی موج دریا و سخی کریم صفت که دائم بخدا، طریقه قادری دیگری که از طریقه قادری بی ریاضت با راز گنج بی رنج بخش، صاحب کرم و

فارغ از راه کشف کرامات ' ایشان غرق مع **الله** باسم **الله** ذات عارف **بالله** مشاہدہ نور **الله** تجلیات وصال۔

انیست مراتب قادری لازوال 'ھر کہ غوثی و قطبی و ولایت وہدایت 'بادشاہ دینی 'دنیوی 'اولیاء ولی مقربیت مولیٰ 'فقیر فانی **الله** بقا **بالله** روشن ضمیر بر نفس امیر 'ھر کسی کہ مراتب بمراتب یافت از حضرت شاہ محی الدین قدس **الله** سرہ 'العزیز یافت کہ کلید ھر دو جہان فیض بخش رحمان بدست ایشان است۔ ھر کہ منکر از ایشان بی بہرہ وبی نصیب 'مردود الحق ھر دو جہان پریشان 'بیدین 'بدکیشان ' محروم از معرفت الٰہی از سلک سلوک فقراین درویشان۔ نعوذ **بالله** منہا۔

## ابیات

| | |
|---|---|
| قادری قدرت خدا با حق رفیق | میخورد خون از جگر با حق غریق |
| نظر ایشان عرش بالا ناظر است | ہر مقامی پیش ایشان حاضر است |
| از ازل تا ابد زیرش با قدم | ہرکہ ایشان شد مریدش نیست غم |
| ہرکہ نامش گفت میرانؒ شد مرید | روز اول شد مراتب با یزیدؒ |

قول حضرت شاہ محی الدین قدس سرہ: **قدمی هذا علی رقبته کل اولیاء الله**

قول حضرت شاہ محی الدین قدس سرہ: **الانس بالله وا لمتو حش عن غیر الله**

(از تصانیف حضرت غوث محی الدین غوث الثقلینؒ)



## ابیات

سیصد و شصت نظر بر بندہ مراست
بندہ را مرتبہ بنگر بر ما تا بکجاست
بیوفائی مکن و از درما زود مرو
زانکہ ما را از ازل تا بہ ابد با تو صفاست
روئی ناشستہ وچہ گین شدہ از چہ ک گناہ
بی آب اگر شستہ شود رحمت ماست
ہم بدست تو وہم نامہء تو روز حساب
تا نداند کس دگر کہ در آن نامہ چہاست
یک نکوئی ترا دہ بدہم در دنیا
باز در آخرت آن ہفت صد وہفتاد تراست
گر بدی از تو بر آید بکرم عفو کنم
این چنین لطف وکرم غیر من ای بندہ کراست
نار دوزخ چہ کند با تو چرا ترسی ازاں
ظاہر و باطن تو چون ہمہ از نور خداست
ھرچہ خواہی از من بطلب تو شرم مدار
بر من ای بندہ اجابت بود و بر تو دعا است
تو ز من ہیزم و شیر و نمک و دیگ بخواہ
من وکیل تو ام از من بطلب ہرچہ سزا است

من عطا کردمت ایمان زعطا کردہ خویش
کی ستانم زگدائے کہ بر دصدقہ رواست
با توام من ھمہ جا ترس تو از شیطان چیست
چون پناہت منم ابلیس کجا گو کہ کجاست
بیوفائی ہمہ از جانب تست ای محی الدین
ورنہ از من کہ خدا ایم ہمہ از مہر و وفا ست
یاد کن آن وقت زیر پایت سر
ھرکہ را با چشم بر صاحب نظر
ھرکہ با ادبست مثل جبرئیلؑ شد
ھرکہ بی اوبست آن ابلیس شد
پای بر گردن ولی و ھر اولیاء
بر گردن پیر ما شد قدم مصطفیؐ
ھر کہ منکر می شود از پای ما
آنکسی گمراہ گرود سر ھوا
پیر من زندہ بزندہ جان پاک
احتیاجی نیست آنرا زیرخاک
شاہ میرانؒ حی دینش حی جان
با ھر سخن حاضر بود باھرمکان



کور چشمی را بود چشم حجاب
کور چشمی کی بہ بیند آفتاب
بر من پیغام از پیغمبر ست
پیغمبری پیغام امت و رہبر ست
مردہ پیری با مریدی ہیچ کار
با طلب حاضر نگردو ز انتظار

پیری کہ بال و پر ندارد وھر دم از مریدی خبر ندارد۔ از گناہ بیرون نیارد و وقت نزدیک مردن مرید را از خدا ورسولؐ خدا التماس نمودہ ازان یکجا ثابت نگرداند 'آن را پیر نتوان گفت' آن بی پیر است و مرید اوبی نظیر۔ پیری و مریدی نہ آسان کار۔ در پیری و مریدی عظیم سر اسرار پروردگار۔ از پیران این زمانہ استخوان فروشہا واہل شرب بادہ نوش ہزار بار استغفار گردانیدہ۔

قولہٗ تعالیٰ:

وَمَنْ يَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَيْرًا يَّرَهٗ ط ومن یعمل مثقال ذرۃ شرا یرہ ط

بدانکہ ھر کہ از عجب و غرور برسد بمعرفت الٰہی قرب نور اللہ حضور عجب و غرور است۔ یعنی جلالیت وغصہ از غلبات مستی گویند۔ مستی در حقیقت ومعرفت قرب اللہ وحضور است یعنی جلالیت بی امن باامن سبب است۔

در حقیقت و معرفت دائمی فقیر شود از تصور تاثیر اسم اللہ وجود و فکر راز پاکی ذکر اللہ مطلق نور است و فقیر را راہ اسم اللہ قرب وصال اللہ حضور است واہل حضور را ازین دو مقام گذشتن ضرور است یعنی بر آمدن از جلالیت کہ

مجموعہ جہل است یعنی ناراستگی بر خود مغرور داز غرور مستی بسیار پیدا شود' واز مستی برادر مسلمانان را آزار رسد۔

دوم بر آمدن از جمالیت جوھر جان را آزار دھد۔ ھر کہ از جلالیت و جمالیت بگور داین ھر دو مقام طی کند بس پشت انداز دو رو جمعیت آرد و جمعیت مجموعہ دانستگی و ہوشیاری را گویند' ہوشیار را نظر بروز قیامت و حساب پروردگار' برادر مسلمانان را نفع دھد۔

## ابیات

فارغ از سود و بی غم از ضررم
دو جہاں را بہ نیم جو خرم
قانعم ھمچو شیر در بیشہ
نہ چو سگ بہر جیفہ در بدرم
زر جزایم چو لعل رمانی
زر ازان زرد روست در نظرم
ازفریب جہان خبر دارم
تا نہ گوئی کہ مرد بی خبرم
بہر یک نان چہ منت دونان
ہمتی بہ ز منتی کہ برم

ذکر از وجود چہار قسم می خیزد و ذکر یکہ بذوق الٰہی می خیزد آن ذکر لازوال است۔ این چنین ذاکر را صاحب مشاہدہء نور **اللہ** بین صاحب وصال دم گویند۔



از ذکر ذاکر را پیدا شود و ھر دم نوع ذکر ذاکر احوال اینچنین در کردار صاحب فیض و کرم گویند۔ ابتدای معرفت الٰہی الست بربکم آواز ہزار سال افتادہ ماندند و شنیدن الست آواز معبودیت پروردگار نماز و ازان کشادہ ز معرفت الٰہی راز' بعد ازان روشن ضمیر شد۔ چشم ازین فقیر بر دنیا بی نیاز۔

عجب دارم ازان مرشد خام نا تمام کہ طالبان را میر ساند بسرود شیطانی مطرب آواز و آوازیکہ در نص قرآن و حدیث و علم فقہ مسائل کلمہ طیب:- **لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ**۔ نباشد آن آواز مطلق شیطانی شنفی کہ بر آواز شیطانی بتلا و مشتاق شد آن مردہ دل نفسانی ست ہر آنکس محروم از معرفت الٰہی آواز ازل خدا و محروم از نماز خدا و محروم از راہ ازل خدا و محروم از چشم معرفت و از ازل خدا۔

طایفہ سرود مردہ دل نفسانی۔ سر ہوا عالمان را از علم سر بسر ہوا است۔ دانی این ہوا کجاست ہوا۔ ایشان را بہشت استغفار است نور **اللہ**۔ دنیا را سر بسر ہوا دانی کجاست ہوا۔ دوزخ نار میشوزد و حرص خواری۔ و عارف **باللہ** فقیر ہیچ بہوا تعلق ندارد کہ آن را از معرفت مطلق باطن معمور' وحدانیت غرق حضور در صفا است۔ ایشان طریق حضور می ورزند از برای آنکہ بر دل حرص و حسد' کبر' طمع و کدورت نیارند۔

## بیت

عارفان را رو بین از دل صفا است
باش عارف تا ترا وحدت خدا است

بدانکہ اہل دنیا غلام دنیا است۔ دنیا و اہل دنیا غلام فقیر عارف **باللہ**۔ اولی

الامر عارف باللہ خداوند اگر در خانہ غلام خانہ کہ دنیا و اہل دنیا است در آید عیب ندارد
واگر غلام خداوند را شناسد حکمت انیست اول آنکہ دنیا را انبیاء و محمد رسول **اللہ**
صلی **اللہ** علیہ وآلہ وسلم اختیار نکردہ اند۔ زیرانکہ بیدین است۔ دیگر آنکہ غلام
دنیا چشم ندارد دل سیاہ و وجود خشم دارد۔ اکثر غلام دنیا عقل کم دارد کہ مغز او دنیا
خوردہ بی مغز غم دارد۔ بدان کسی کہ بہ تصور اسم **اللہ** و بذکر **اللہ** چنانچہ بذکر
دوام و فکر تمام مشغول میشود' **اللہ** تعالیٰ بر آن بندہ بنظر رحمت جمالیت کند' آن
راز نظر جمالیت خدا' معرفت' نور جمال مشاہدہ نوریست ربوبیت وصال مشاہدہ۔
شخصیکہ بذکر دوام و فکر تمام و بہ تصو اسم **اللہ** بر دوام مشغول نباشد خدا
تعالیٰ بروی نظر جلالیت' قہر و غضب کند' و از ترقی عزو جاہ دنیا دل سیاہ بحرص و حسد
و ہوا و کبر و طمع تباہ بر و بکشاید' محروم از معرفت **اللہ** شب و روز بحرص دنیا
سوزد آن گمراہ

### ابیات

دنیا بہر خدمت مردان خدا
دنیا بی خدمت بود لایق سزا
بر سر شرمندہ باشد رو سیاہ
این چنین دنیا بود قہر الہ
دنیا حرص و حسد کفر و نفاق
دنیا و شیطان ہر دو با یک اتفاق
نفس امارہ بدنیا در طلب
اصل دنیا جیفہ طالب او کلب





حدیث: قال علیہ السلام: **الدنیا جیفتہ و طالبھا کلاب**
عجب دارم ازان قوم کہ شب و روز میخوانند:
**انی جاعل فی الارض خلیفتہ**
**لا یحب الدنیا**۔ سر عبادت و راہ عبادت است
قال علیہ السلام: **ترک الدنیا راس کل عبادۃ حب الدنیا راس کل خطیتہ**
یک لکھ و ہشتاد ہزار پیغمبران کم و زیادہ در باب دنیا ہمچنین فرمودہ اند۔ ہر
کہ خلاف از فرمودۂ پیغمبران کند ھر آن کس مسلمان چہ طور باشد' بلکہ حیوانی گاو
خر و ستور باشد۔

### ابیات

فقر از عین است عین عین بین
چونکہ دو عین یک شود حق الیقین
سواد الفقر در چشم سیاہی
نماندہ پردہ بین سر الٰہی
ازان حرفی بوحدت خوش بخوانی
حرف بحریست ازان در معانی
ز بہر طالبان از آسمانی
کہ دل را یافتم سر معانی
بجز پیری نباید رفت این راہ
کہ پیری میدھد از سر آگاہ

کسی پیری ندارد پیر او کیست
کہ پیر او بود ملعون ابلیس
باھوؒ مرا پیر است ہر دم دستگیر است
فنا فی اللہ جیلانیؒ فقیر است

قولہ تعالیٰ: یا یھا الذین امنو اتقوا اللہ وابتغوا الیہ الوسیلۃ وجاھدوا فی سبیلہ لعلکم تفلحون ط

حدیث: قال علیہ الصلوۃ والسلام:- لا دین لمن لا شیخ لہ و من لا شیخ لہ فھو شیطان

در پیری و مریدی و طالبی عظیم سر اسرار' مرشد شدن نہ آسان کار۔ ذکر دوام ذکریکہ ذکر خفیہ ذاکر را معلوم نباشد زیرانکہ ذکر خفیہ از دین تصور تاثیر اسم اللہ در تمام وجود ہم چنان جاری گردد چنانچہ نمک در طعام و چنانچہ شیر در آب۔ ذکر خفیہ را از چہار چیز شناختہ می شود۔ یکی آنکہ از تصور تاثیر اسم اللہ ذاکر خفیہ را چنان لذت و حلاوت رود ھد اگر از لذت یک ذرہ از مشرق تا مغرب کل مخلوقات تمام عالم را برسد از ان لذت چنان بی ہوش شود کہ بصور اسرافیلؑ روز قیامت برخیزد و چنان غرق شود کہ از خود بیخود گرد ، واگر کسی بر تن او سر تیغ زند وجود آن را ذرہ ذرہ کند' ھرگز نہ جنبد' ذکر ذاکر خفیہ از تاثیر تصور اسم اللہ پیش ذاکر خفیہ تمامیت دنیاو آنچہ بر زمین باد دھند ھرگز نظر فکند کہ در نظر او خاک و زر برابر۔

چہارم ذکر ذاکر خفیہ را از تصور تاثیر اسم اللہ چنان اشتغال اللہ استغراق مع اللہ مقام لی مع اللہ کہ حق سبحانہ' تعالیٰ میفرماید کہ ای ملایکان! بہ بیداین





بندۂ من بمن چہ مشغول و مستغرق کہ ھر دو جہان را یاد ندارد و بجز معرفت مشاہدہ نور اللہ تجلیات ذات من بدیگر نظر نہ اندازد۔ منکہ خدایم مرا سوگند خدای خود است کہ این بندہ را من ثواب چندان دہم کہ ہر دو جہان نکشد از علم فرق گیردہ۔

حدیث:- قال علیہ السلام : تفکر الساعۃ خیر من عبادہ الثقلین ط

قولہ تعالیٰ:- واذکر ربك اذانسیت.

این چنین ذکر' فکر' استغراق در طریقہ قادری ہر کہ ازین سواد عوئی کند دروغ گو باشد۔ غلام قادری دنیاو شیطان را سلب کند و طریقہ قادری را نتواند کہ شیطان و دنیا بر د غالب آید' برکت شریعت و قدم معرفت کہ حضرت پیر دستگیرؒ نائب محمدؐ رسول اللہ' ہیچ حال و احوال از مریدان غافل نیست۔ آن مریدیکہ باعتبار رابعہؒ و بایزیدؒ اہل روح نہ مثل مرید طالب' نفسانی' طالب دنیا' مرید شیطانی۔

شخصی را کہ مراتب از غوث و قطب فایق تر نباشد از مریدان حضرت پیر (دستگیرؒ) نباشد' مرید حضرت پیر میداند و می بیند راہ ازل و ابد۔

اللہ بس ما سوی اللہ ہوس۔

تمت بالخیر

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ط

# اُردو ترجمہ گنج الاسرار

**اللہ** تعالیٰ کے نام سے ابتدا ہے جو نہایت رحم والا بڑا مہربان ہے۔

**اَلۡحَمۡدُ لِلّٰہِ رَبِّ الۡعَالَمِیۡنَ وَالۡعَاقِبَةُ لِلۡمُتَّقِیۡنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوۡلِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصۡحَابِهٖ وَاَهۡلِ بَیۡتِهٖ اَجۡمَعِیۡنَ.**

تمام تعریفیں **اللہ** رب العالمین کے لئے ہیں اور آخرت متقین کے لئے ہے۔

اور (ہزاروں ہزار) صلوات و سلام (**اللہ**) کے رسول محمد صلی **اللہ** علیہ وسلم پر ہوں۔ آپ کی آل آپ کے اصحاب اور اہل البیت سب پر ہوں۔

سب تعریفیں **اللہ** رب العآلمین کے لئے ہیں جو اٹھارہ ہزار عالم کی کل مخلوقات کا روزی رساں ہے۔ ان کا خالق اور رازق مطلق ہے۔ **حَیٌّ لَمۡ یَزَلۡ لَا یَزَالُ لَیۡسَ کَمِثۡلِهٖ شَیۡءٌ وَهُوَ السَّمِیۡعُ الۡبَصِیۡرُ** ط وہ ہمیشہ سے زندہ ہے ہر قسم کی فنا سے پاک ہے اور اس کی ذات کو کبھی زوال نہیں اس کی مثل کوئی شے نہیں وہ سنتا اور دیکھتا بھی ہے (حالانکہ نہ وہ کان رکھتا ہے نہ آنکھیں) ہدیہ نعت کے تبرکات اور درود پاک کے پاکیزہ (پھول) سید السادات حضرت محمد مصطفیٰ صلی **اللہ** علیہ وسلم کی ذات پر آپ کی آل آپ کے اصحاب اور اہل البیت سب پر نازل ہوں۔

امابعد! اس کا مصنف قادری غلام جان فدا۔ عارف **باللہ** واصل خدا فقیر باھُو (قدس سرہ العزیز) ولد بازیدؒ عرف اعوان ساکن قرب و جوار قلعہ شور کوٹ چند



کلمات اسم **اللہ** ذات کی حضوری راہ اور مجلس محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم سے مشرف ہو کر عالی درجات حاصل کرنے اور حضرت شاہ محی الدین قدس سرہ العزیز کی ملازمت اختیار کرنے اور آپ سے ملاقات کرنے کے متعلق نص و حدیث کے موافق تحریر کئے گئے ہیں۔ نفس کو قید کرنے معصیت شیطانی سے (رہائی پانے) ہوائے نفسانی سے (خلاصی پانے)۔ دنیا کو ترک کرنے اور توکل اختیار کرنے۔ معرفت الٰہی اور تمامیت فقر فنافی **اللہ** حاصل کرنے ہر منزل و مقامات کی ابتدا و انتہا سے آگاہی حاصل کرنے کو تحریر میں لا کر اس رسالہ کا نام گنج الاسرار رکھا گیا ہے۔

اگرچہ پڑھنے کے لحاظ سے تو یہ (رسالہ) ایک جزو دکھائی دیتا ہے لیکن معانی کے لحاظ سے کل و جزو ہر دو کی (مشکلات) کو حل کرنے والا ہے۔ یہ مشکل کشاء' باطن صفاء' علم الیقین' عین الیقین' اور حق الیقین پر (محیط) ہے۔

جان لو! (اول) ظاہری عبادت اور معاملات محجوب کے مراتب ہیں۔ اگرچہ اسے تزکیہ نفسی ہی کہتے رہیں۔

(دوم) علم عین الیقین ہے جس میں دل کی آنکھ کھل جاتی ہے اور شب و روز ذکر سے اس کا دل آتش اشتیاق کی سوزش سے جلتا رہتا ہے۔ لیکن وہ ابھی (فقر کے انتہائی) مقام تک نہیں پہنچا۔ وہ ابھی مقام طریقت میں ہے۔ کہ روح کی تجلی سے شعلہ نور اس کے دل پر پیدا ہو رہا ہے جس کی سوزش اور اشتیاق کی آگ سے ہجر و فراق پیدا ہو جاتا ہے اور وہ مجنون و دیوانہ ہو کر مجذوب ہو جاتا ہے۔

سیوم مقام حقیقت معرفت علم حق الیقین کا ہے۔ جس کسی نے معرفت کو پا لیا اس نے خود کو معرفت الٰہی میں مستغرق کر لیا۔ قولہ تعالیٰ - **وَاعۡبُدۡ رَبَّكَ حَتّٰی یَاۡتِیَكَ الۡیَقِیۡنُ** ط۔ اپنے رب کی عبادت کرو حتی کہ تمہیں (حق) الیقین کے مراتب حاصل ہو جائیں۔ سورۃ الحجر ۱۶-۹۹

یہ رسالہ مرشد عرفانی و عارف ربانی شاہ میراں جیلانی کی نظر منظوری کے لئے لکھا گیا ہے۔ جو اتباع اور پیروی محمد رسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم میں کامل اس زمانہ کے محی الدین ثانی اور شاہ مقیم (**عارف باللہ**) کے قدم بقدم چلنے والے صفت کریمیہ (مظہر) اور شیطان مردود کے بخل سے فارغ ہیں۔

## ابیات

| | |
|---|---|
| شاہ میراںؒ ثانی شاہ امیر | شہسوار معرفت روشن ضمیر |
| کیوں نہ ہو سیّد ہے قادر قوی | کیوں نہ ہو سیّد ہے اولاد علیؓ |
| کیوں نہ ہو سید ہے پاک نسل | کیوں نہ ہو سید ہے اصل سے وصل |
| باپ ہے اس کا عارف مقیم | کیوں نہ ہو سیّد ہے راہ مستقیم |
| شرف ان کا لعل بہلول با وصال | قبر کی حالت نہ دیکھ گرچہ ہے شوریدہ حال |
| دنیا سے ہے تارک فارغ بے ہوا | ہے ہمیشہ خوش اندر وحدت باخدا |
| اصل جیلانی " زباطن مصطفیٰ " | یہ مراتب قادری از قدرت آلہ |
| جان باھُو ہے مرید ان کی بالیقین | خاکپائے شاہ میراں راس دین |

جان لو! کہ قادری طریقہ ہر دوسرے طریقہ پر قادر و قوی ہے قادری کی ابتداء تمام طریقوں کی انتہا (کے برابر) ہے اور قادری کو فتح (قادری طریقہ سے ہی ہوتی) ہے۔

تلقین کی شروع اور اول روز کی تعلیم سے حضرت پیر دستگیرؒ حضرت پیغمبر صلی **اللہ** علیہ وسلم کی حضوری مجلس سے خطاب اور منصب سے سرفراز کر کے صاحب افتخار بنا دیتے ہیں پس اگر کوئی قادری طریقہ میں قادری مرشد اس طریقہ کی قوت نہیں رکھتا اس کو قادری طریقہ والا نہیں کہہ سکتے۔ وہ خام ہے۔

دوم انتہائی قادری وہی ہے جس کے خاص قادری طالب مثل غواص ہر دم





دریائے توحید میں غوطہ خوری کرتے اور دُرِ بے بہا اکٹھے کرتے رہتے ہیں اور ان موتیوں کو وجود کے صدف میں محفوظ رکھتے ہیں۔ روز قیامت ان خزانوں کی قدر ان کو معلوم ہو گی۔ الحدیث۔ مَنْ عَرَفَ رَبَّهٗ فَقَدْ كَلَّ لِسَانُهٗ۔

جس نے اپنے رب کو پہچان لیا پس اس کی زبان (قیل و قال) سے بند ہو گئی (کہ وہ اپنے ذکر فکر مشاہدات کی بات کو محفوظ رکھتا ہے۔ ہر کسی کے سامنے بیان نہیں کرتا)۔

## بیت

| | |
|---|---|
| بقدر ہمت خلق سے پوشیدہ رہ | عارف کبھی ہوتے نہیں ہیں خود فروش |

دوسرے ہر طریقہ کے لوگ اگر تمام عمر ریاضت اور مجاہدہ میں اپنی جان کھپاتے رہیں پھر بھی وہ قادری طریقہ کے ادنیٰ مراتب کو نہیں پہنچ سکتے۔ کیونکہ قادری کا کھانا مجاہدہ اور اس کی خواب مجاہدہ ہوتی ہے۔ اس طریقہ والے کا سیر ہو کر کھانا یا بھوکا رہنا برابر ہوتا ہے۔ اس کی خواب و بیداری برابر اس کی مستی و ہشیاری برابر خاموشی اور گویائی برابر ہوتی ہے۔ اس طریقہ والوں کے متعلق لوگوں کا خیال ہوتا ہے کہ وہ ان سے ہم سخن ہے۔ لیکن وہ ہمیشہ خدا، رسول خدا اور شاہ محی الدین سے ہم کلام رہتے ہیں۔ وہ روٹی تو اس جہان کی کھاتے ہیں۔ لیکن کام اس جہان کا کرتے ہیں ان کی نظر ان کی توجہ ان کا وہم اور ان کا خیال حضوری وصال سے ہوتا ہے پس ان کی حقیقت کو مادر زاد اندھا پریشان کیسے جان اور پہچان سکتا ہے؟ قادری طریقہ ہر دو جہان پر امیر کر دیتا ہے۔ کیوں کہ اس کی اصل (بنیاد) اسم **اللہ** کے تصور سے **فنافی اللہ عارف باللہ** فقیر کے (مراتب) حاصل کرنے میں ہے اس قسم کے قادری کو نر شیر، شہنشاہ اور صاحب راز کہتے ہیں۔

## قادری (فقیر) کو تین چیزوں سے اجتناب کرنا چاہئے

ایک سرود سے جو نفسانی خواہشات کی طرف کھینچتا ہے۔ کامل قادری کو سرود کی حاجت نہیں ہوتی۔ کیونکہ اسے ہمیشہ استغراق باخدا حاصل ہوتا ہے۔ اس قسم کی باخدا توجہ میں سرود کی کیا قدرت ہے کہ اس میں دخل دے۔

اس طریقہ والے قادری صاحب معرفت و کرم ہوتے ہیں۔ پس انہیں کرامات (کے اظہار) استدراج (کی شعبدہ بازی) اور سرود (گیت سنگیت) میں وقت ضائع کرنے سے شرم آتی ہے۔

جان لو! کہ سرود سے دل کی زندگی (دائمی حیات) حاصل نہیں ہوتی۔ بلکہ سرود خدا اور رسول سے دور کرنے والا اور سراسر شرمندگی کا باعث ہے۔ البتہ اتنا ضرور ہے کہ سرود سے کشف القلوب اور کشف القبور حاصل ہو جاتا ہے۔ سرود مجلس محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم اور وصال **اللہ** حضوری (حق) سے محروم کر دیتا ہے۔ سرود سے (وجود) میں جو آگ (جیسی حرارت) پیدا ہو جاتی ہے۔ وہ روئی (کو لگائی جانے والی آگ کی مثل) شیطانی آگ ہے جو خوار کر دیتی ہے۔ اس سے ہزار بار استغفار کرنا چاہئے۔ کیونکہ قادری کو آتش شوق تو اسم **اللہ** ذات کے تصور سے پیدا ہوتی ہے قادری کے لئے سرود سننا مطلق حرام ہے۔

دوئم دنیا اور سیوم دنیاداروں سے اجتناب کرنا چاہئے پس جو کوئی اس پر یقین نہیں رکھتا وہ قادری طریقہ سے نہیں ہے۔

## قادری طالب کی تین نشانیاں ہیں

اول یہ کہ تصور اسم **اللہ** اور ذکر **اللہ** سے اس کا دل غنی ہو جاتا ہے وہ صاحب نظر ہوتا ہے کہ اس کی نظر میں مٹی اور سونا برابر ہو جاتا ہے۔

دوم یہ کہ قادری غلام کو **اللہ** تعالیٰ نے اس قدر قوت دی ہوئی ہوتی ہے کہ



جس کسی کو وہ طلب **اللہ** کے لئے بلاتا ہے۔ تو اسے ایک ہی نگاہ میں ابتداء سے انتہا تک معرفت مولیٰ تمام تک پہنچا دیتا ہے۔ پس جو کوئی اس طریقہ سے حسد کرتا ہے دونوں جہان میں خراب ہوتا ہے۔

سیوم قادری غلام وہ ہوتا ہے جس کی آنکھوں میں ہر دو جہان کا سیر مشاہدہ ہوتا ہے۔ اور قادری طریقہ میں قادری مرشد کی یہی صفت ہوتی ہے پس جس کسی کو نوازنا چاہتا ہے۔ اس کا مرتبہ ایک ہی روز میں اپنے مرتبہ کے برابر بنالیتا ہے۔ کیونکہ قادری کا خطاب قوت ہے (یعنی) قادری جس کسی کو ایسی (قوت) حاصل نہ ہو اس کو قادری نہیں کہہ سکتے۔

## ہاں عارف قادری کے لئے تین چیزیں اور بھی لازم ہیں

ایک یہ کہ قادری کو معرفت آواز الٰہی حاصل ہو چنانچہ آواز کلام **اللہ** اور ذکر جہر کرنے والا ہو۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ

دوئم یہ کہ قادری کو معرفت الٰہی کی دائمی نماز حاصل ہو جس میں ذکر خفی پیوستہ با استغراق کیا جاتا ہے۔

سیوم یہ کہ قادری صاحب معرفت راز الٰہی (کا حامل) حق الیقین کا مشاہدہ کرنے والا' صاحب مستی حال و صاحب راز الٰہی' غرق فی النور اور مجلس محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم کا حضوری ہونا چاہئے۔ (ایسا قادری فقیر بظاہر) خانہ ویران مگر باطن معمور ہوتا ہے۔ صاحب وصال لب بستہ از قیل و قال' صاحب وصال' حال احوال لازوال رکھنے والا فنا فی **اللہ** بقا با**اللہ**' ولی **اللہ** فقیر ہوتا ہے۔ قولہ تعالیٰ:- وَاللّٰہُ الْغَنِیُّ وَاَنْتُمُ الْفُقَرَآءُ [1] -- **اللہ** تعالیٰ تو غنی ہے تم سب اس (کی بارگاہ) کے فقیر ہو۔ قولہ تعالیٰ:- اَلَآ اِنَّ اَوْلِیَآءَ اللّٰہِ لَا خَوْفٌ عَلَیْہِمْ وَلَا ہُمْ یَحْزَنُوْنَ [2]۔ جان لو! کہ بے شک اولیا **اللہ** کو نہ تو کوئی خوف ہوگا اور نہ ہی کوئی حزن و غم۔

[1] سورۃ محمد 26-28 [2] سورہ یونس ١٠-62

الحدیث:-اِذَا تَمَّ الْفَقْرُ فَهُوَ اللہ۔ جب فقر اختتام پذیر ہوتا ہے تو (فقیر کے وجود میں) **اللہ** ہی باقی رہ جاتا ہے۔

الحدیث:- اَلْفَقْرَ لَا یَحْتَاجُ اِلَّا اِلَی اللہِ۔ فقراء کو کسی سے کوئی احتیاج نہیں ہوتی سوائے **اللہ** کے۔

مجھے ان لوگوں پر تعجب آتا ہے جو "فَفِرُّوْا اِلَی **اللہ**"[1] **اللہ** کی طرف بھاگو کو "فَفِرُّوْا مِنَ **اللہ**" **اللہ** کی طرف سے الٹا بھاگنا سمجھے ہوئے ہیں۔ ابھی معرفت مولیٰ کو تو وہ پہنچے نہیں اور خود کو حضوری جانتے ہیں وہ معرفت مولیٰ سے دور کشف و کرامات (شعبدہ بازی و استدراج پر مغرور ہوتے ہیں۔ وہ دنیا کی طلب میں خراب اور رات دن سونے چاندی کی طلب کے عذاب میں مبتلا ہوتے ہیں۔

دنیا کسے کہتے ہیں؟

## بیت

جو بھی حق سے روک لے وہ دنیائے زشت
جو دینا حق سے ملا دے وہ مزرعہ بہشت

الحدیث:- الدنیا مزرعته الاخرة. دنیا آخرت کی کھیتی ہے۔ یعنی جو کچھ بھی خداتعالیٰ دے وہ اسی کی راہ میں خرچ کردے۔

اِنَّ اَمَامَکُمْ عُقْبَۃٌ لَا یَتَجَاوَزُهَا اِلَّا لْمُخَفَّفُوْنَ فَقَالَ رَجُلٌ مِّنَ الْمُخَفَّفُوْنَ وَمِنَ الْمُثْقَلِیْنَ فَقَالَ اَعِنْدَكَ قُوْتُ یَوْمٍ قَالَ نَعَمْ وَغَدٍ قَالَ نَعَمْ وَبَعْدَ غَدٍ قَالَ لَا فَقَالَ لَوْ کَانَ عِنْدَكَ قُوْتُ بَعْدَ غَدٍ لَکُنْتَ مِنَ الْمُثْقَلِیْنَ ط

معنی حدیث:- حضور پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم نے فرمایا تحقیق تمہارے سامنے ایک گھاٹی ہے جسے سبکسار لوگوں کے بغیر کوئی عبور نہیں کر سکے گا ایک صحابیؓ نے عرض کی یارسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم گرانبار لوگوں میں سے سبکسار لوگ

[1] الذاریات ۲۷-۵۰



کون ہیں؟ آپؐ نے فرمایا- کیا تمہارے پاس آج کی روزی ہے۔ عرض کی ہاں یارسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم۔ آپؐ نے پھر پوچھا کل کی؟ اس نے عرض کی ہاں کل کی بھی۔ آپؐ نے پھر فرمایا پرسوں کی؟ اس نے عرض کی پرسوں کی نہیں۔ پس رسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم نے فرمایا اگر تمہارے پاس پرسوں کی روزی بھی ہوتی تو تم ضرور گرانبار لوگوں میں سے ہوتے۔

پس جان لینا چاہئے کہ قادری طریقہ میں فقر فخر محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم ہے دنیاوی فضیحت اور فرعونی (انانیت) نہیں ہے۔ قادری طریقہ میں معرفت گنج الٰہی ہے۔ ریاضت کا رنج نہیں ہے۔

جان لو! کہ سخی کی سخاوت کے وقت تین قسم کے لوگ آزردہ ہوتے ہیں اول بخیل خادم جو (خدمت) میں حاضر رہتے ہیں۔ (کہ یہ ان کا حق تھا) دوم بیوی بچے اہل خانہ قہر و غصہ میں آجاتے ہیں (کیونکہ وہ جائیداد کے وارث ہیں اور ان کے نزدیک سخاوت جائیداد کو تلف کرنے کے مترادف ہے) سیوم اس کی اولاد جو اس کی (جائیداد) پر موکل اور جاسوس ہے۔

## ابیات

کہہ رہا ہوں تجھ سے اے جان عزیز
حسد سے بدتر نہیں ہے کوئی چیز

قولہ تعالیٰ:- لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰى تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ط[1]- **اللہ** تعالیٰ نے فرمایا تم ہرگز نیکی کو نہیں پہنچ سکتے۔ جب تک کہ اپنی پیاری چیز راہ خدا میں خرچ نہ کردو

## جان لو! کہ مرشد تین قسم کے ہیں

اول کامل مرشد رحمت

[1] آل عمران ۴-۹۲

دوم ناقص مرشد زحمت

سیوم خام مرشد لعنت جو (مرشد) تمامیت دنیا حاصل کروادیتا ہے تو یہ فرعونی مرتبہ کا حصول ہے۔

جو (مرشد) تمامیت معرفت الٰہی کو پہنچادیتا ہے۔ تو اسے تمامیت معرفت الٰہی سے فقر محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم حاصل ہو جاتا ہے۔

جو مرشد تمامیت دنیا تک پہنچادیتا ہے تو یہ موجب لعنت ہے۔ جو مرشد تمامیت معرفت الٰہی تک پہنچادیتا ہے۔ تو اسے مطلق راز رحمت نصیب ہو جاتا ہے۔ (اس کے بغیر کوئی) مرشد (کہلانے کے لائق نہیں) مرشد ہونا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ بلکہ طالبی مرشدی میں پروردگار کے عظیم سر اسرار (پوشیدہ) ہیں مرشد معرفت الٰہی و فقر کے راہبر کو کہتے ہیں جو انبیاء اور اولیا **اللہ** کی (تلقین کا نتیجہ ہے۔ اور یہ نعمت عظیم اور (**اللہ**) کریم کی بخش و (عطا) ہے۔ جو کسی کمینے نالائق طالب دنیا کو نہیں دیتے۔ یہ صرف طالب مولیٰ اولیاء **اللہ** اولیٰ (کو ہی دیا جاتا) ہے۔

**بیت**

کہہ رہا ہوں تجھ سے اے روشن ضمیر
طالب دنیا کہاں ہوگا فقیر

قادری طریقہ کا دشمن تین حالتوں سے خالی نہیں ہوتا۔ یا تو وہ رافضی ہوگا۔ یا خارجی ہوگا۔ یا منافق زندیق ہوگا۔

بعض تقلید کرنے والے (اکثر) کہا کرتے ہیں کہ مجھے ہر طریقہ سے خلافت حاصل ہے چنانچہ طریقہ نقشبندی، طریقہ سہروردی و طریقہ چشتی و طریقہ قادری (کہ میں ہر سلسلہ میں مرید کر سکتا ہوں) ایسے لوگ جھوٹے ہیں کیونکہ جسے قادری طریقہ میں خلافت حاصل ہو جاتی ہے۔ تو وہ کسی دوسرے (طریقہ) سے نہ تو کوئی التجا





کرتا ہے اور نہ ہی کوئی حاجت رکھتا ہے۔ وہ لایحتاج ہو جاتا ہے۔

سن لے اے دانش منداز شیر کو گیدڑ اور لومڑی کی نیاز مندی کی کیا ضرورت ہو سکتی ہے۔

ایسا اس لئے ہے کہ قادری طریقہ والے کو ابتداء میں ہی پانچ قسم کے علوم جنہیں پنج گنج کہتے ہیں حاصل ہو جاتے ہیں۔

چنانچہ اول علم قرآن با تفسیر و احادیث۔

دوم علم دعوت جس میں وہ تکبیر کہتا ہے۔

سیوم علم کیمیاء نظر جس سے عارف با**للہ** مردہ دل کو زندہ کر کے اسے اکسیر بنا دیتا ہے۔

چہارم علم روشن ضمیر جو تصور اسم **اللہ** ذات سے حاصل ہوتا ہے۔

پنجم علم فنانی **اللہ** فقیر بر نفس امیر۔

قادری مرشد قادری طریقہ میں اس قسم کے پانچ علم پہلے ہی روز طالب کو عطا کر کے فقر اختیاری بخش دیتا ہے۔

بعد ازاں طالب قادری دنیا سے غسل کرتا ہے اور آخرت سے وضو ساز لیتا ہے اور اشتغال **اللہ** میں یگانہ ہو کر اس ترتیب سے دوگانہ ادا کرتا ہے کہ پہلی رکعت میں قولہ تعالیٰ - ومن یتوکل علی اللہ فھو حسبہ ط[1] "جو **اللہ** تعالیٰ پر توکل کرتا ہے پھر اس کے لئے وہی کافی ہے" پڑھتا ہے۔

دوسری رکعت میں قولہ تعالیٰ - وما جعل اللہ لرجل من قلبین فی جوفہ . اور **اللہ** تعالیٰ نے کسی کے سینہ میں دو دل نہیں بنائے۔ پڑھتا ہے۔

اور رکوع و سجود میں عاجزی سے فنانی **اللہ** اختیار کرتا ہے قعدہ میں بے حساب بار یہ پڑھتا ہے۔ الحدیث - ترک الدنیا سب عبادتوں کی بنیاد ہے۔ اور حب دنیا تمام

[1] الطلاق ۶۵-۳ [2] النساء ۵-۸۱ [3] احزاب ۲۱-۴

برائیوں کی جڑ ہے۔ داہنے ہاتھ سلام پھیر کر کہتا ہے۔ **السلامۃ فی الوحدت والافات بین الاثنین** "وحدت میں سلامتی ہے اور دوئی میں آفات ہیں اس کا مطلب یہ ہے کہ سلامتی **اللہ** تعالیٰ کے ساتھ وحدانیت (اختیار) کرنے میں ہے۔ اور واحد **اللہ** تعالیٰ (ہی) ہے جو کوئی وحدانیت (یعنی توحید) سے باہر نکل آتا ہے تو کفر و شرک میں مبتلا ہو جاتا ہے کیونکہ لاسویٰ **اللہ** (دوئی اختیار کرنے سے) ہر قسم کی برائی (وجود میں) پیدا ہو جاتی ہے۔

پھر وہ بائیں ہاتھ سلام کہتا ہے۔ اور یہ دعا پڑھتا ہے۔ **اللھم احینیی مسکینا وامتنی مسکیناً واحشر لی زمرۃ المساکین** ط یا **اللہ** مجھے مساکین کی زندگی عطا کر اور میری موت بھی مسکینی میں ہو اور بروز حشر بھی مجھے مساکین کے گروہ میں اٹھانا۔

ساکن لاھوت کو مسکین فقیر کہتے ہیں۔ وہ فقیر جو ہمیشہ (نور) "فی **اللہ**" میں غرق رہتا ہے۔ اسی قسم کا فقر فخر محمدی صلی **اللہ** علیہ وسلم ہے پھر وہ اپنے دونوں ہاتھ سینہ کے برابر دعا کے لئے اٹھاتا اور کہتا ہے۔ **اللھم انی اعوذ بك من علم لاینفع وقلب لا یخشع ومن نفس لاتشبع ومن دعاء لا یسمع.** "یا **اللہ** بے شک میں تیری پناہ چاہتا ہوں ایسے علم سے جو کچھ نفع نہ دے۔ اور ایسے قلب سے جس میں خشوع نہ ہو اور ایسے نفس سے جو کبھی سیر نہ ہو۔ اور ایسی دعا سے جسے قبول نہ کیا جائے۔ **اللھم انی اعوذ بك من ھولاء الا ربع .** یا **اللہ** بے شک میں ان چاروں سے ہی تیری پناہ چاہتا ہوں۔

جان لو! کہ اگر کسی شخص کے دل میں رائی کے دانہ برابر بھی دنیا کی محبت موجود ہو گی۔ تو جب تک دنیا کی محبت اس کے دل سے دور نہ ہو گی۔ تو روئے زمین کے تمام اولیاء **اللہ** اکٹھے ہو کر بھی اسے (تعلیم و تلقین) نہیں دے سکتے۔ کیونکہ اس کے دل



کی سیاہی کدورت اور زنگار اسے راہ معرفت میں چلنے نہیں دیتے۔ حب دنیا زہر قاتل کی مانند ہے۔ حب دنیا ایمان کو کھا لیتی ہے اور زہر زندگی کو ختم کر دیتا ہے۔ الحدیث۔ **الدنیا یاکل الایمان کمایاکل النارالحطب۔** دنیا کی (محبت) ایمان کو اس طرح کھا جاتی ہے جیسے آگ خشک لکڑی (کو جلا دیتی) ہے۔

جان لو! کہ ایک روز حضرت پیر دستگیر محبوب سبحانی قدس سرہ العزیز' اپنے گھر سے باہر تشریف لائے۔ تو دیکھا کہ دروازہ کے باہر ابلیس کھڑا ہے۔ آپ نے فرمایا۔ اے ابلیس ملعون! تو یہاں کیوں آیا ہے؟ چلا جا۔ ابلیس نے جواب دیا۔ یا غوث الاعظمؒ۔ ایک غلام (چند) درم لے کر اندر گیا ہے۔ میں ان درموں کے انتظار میں کھڑا ہوں۔ دنیا کا مال و دولت میری متاع قلیل ہے (جس سے میں دنیا میں لوگوں کو گمراہ کرتا ہوں) قولہ تعالیٰ۔ **قل متاع الدنیا قلیل** "فرما دیجئے دنیا متاع قلیل ہے۔ قلیل عورت کے حیض آلود کپڑے کے ٹکڑے کو بھی کہتے ہیں۔

ابلیس نے کہا! جو کوئی دنیا کے دام و درم پر (محبت) کی نظر رکھتا ہے۔ وہ میری جان اور بے دین شیاطین کا بھائی ہے۔ جو میری طرح لعنت میں گرفتار ہے۔ حضرت پیر دستگیر گھر کے (اندر) تشریف لے گئے۔ اور (غلام سے) وہ درم لا کر شیطان کے حوالے کر دیئے۔ شیطان نے ان درموں کو چوم کر آنکھوں سے لگا لیا۔ حضرت پیر قدس سرہ نے فرمایا۔ اے ملعون! تو نے ان درموں کے ساتھ ایسا کیوں کیا ہے؟ ابلیس نے جواب دیا۔ یا پیرؒ! دنیا کے درم میری جسم و جان ہیں۔ جو کوئی درم دینا (محبت سے) اپنے ہاتھ میں پکڑتا ہے۔ تو اسکے ہاتھوں میں درم (دینار) کی تاثیر اسکے دل پر ہو جاتی ہے۔ جس سے اس کا دل سیاہ ہو جاتا ہے۔ نیکی کی راہ کو چھوڑ کر کبر و ہوا' حرص و حسد' طمع اور ہر قسم کے ناشائستہ اور مذموم کاموں میں پھنس کر (راہ حق) سے بھٹک جاتا ہے۔ ابلیس نے کہا! یا پیر دستگیر! خواہشات کا غلام خواہ عالم فاضل ہو خواہ جاہل۔ (خواہ)

لہ النساء ۵ - ۷۷

صاحب تقویٰ فقیر ہو۔ وہ میرا ہی طالب اور مرید ہے۔ (کیونکہ) دنیا میری مرید ہے اور دنیا کا غلام میرا بھی غلام ہے۔ جس گھر میں بھی دنیا آتی ہے۔ وہ اہل خانہ میرا بھائی بن جاتا ہے اور جو میرا بھائی ہے میں اس کی جان اپنے قبضہ میں لے کر اس کا ایمان سلب کر لیتا ہوں اور (سچائی کی) صحیح راہ اس پر بند کر دیتا ہوں۔ کہ وہ **اللہ** و رسولؐ کے کلام کو ناپسند کرنے لگتا ہے اور ظاہری درم و دینار سے اس کے دل کو سکون حاصل ہوتا ہے ہر رنگ میں اسے درم دنیا کی زیب و زینت ہی دکھاتا ہوں اور فریب سے اسے رجوعات (فانی دنیا) پر فریفتہ کر دیتا ہوں۔ تاکہ وہ (**اللہ** کی راہ میں خرچ نہ کریں) نذر نیاز نہ دیں اور اس طرح ان کی زیب و آرائش (مال و دولت کا نقصان نہ ہو) وہ باقی بچ جائے۔

حضرت پیرؒ نے پوچھا! اے ملعون! تیرے نزدیک تیرا سخت ترین دشمن کون ہے؟

ابلیس نے کہا! تین شخص میرے سخت ترین دشمن ہیں جو (ہر وقت) میری جان پر تیر چلاتے رہتے ہیں۔

ایک عالم عامل ہے جو دنیا میں علم کا چراغ روشن کرتا ہے۔

میرا دوسرا دشمن سخی ہے۔ جب کہ میں سخی کے دونوں ہاتھ پکڑ کر اسے (**اللہ** کی راہ میں) سخاوت کرنے اور سائل کو (اس کا حق) دینے سے روکتا ہوں۔ لیکن وہ سخاوت کی چھری سے میرے دونوں ہاتھ کاٹ ڈالتا ہے۔ علمائے عامل فقرائے کامل اور موج دریا کی مانند سخی اور ہمیشہ خدا تعالیٰ کی صفت کریمی کے حامل قادری طریقہ کے لوگ ہی ہیں۔ قادری طریقہ کے مقابلہ میں بلندی کا دعویٰ کرنے والا (بالآخر) پشیمان ہوتا ہے۔ ہر (طریقہ) والوں نے خیر قادری (سلوک) سے ہی پایا۔

جس کسی نے جو کچھ اس جگہ سے حاصل کیا۔ کسی دوسری جگہ سے (ہر گز) نہ پایا۔



قادری طریقہ بے ریاضت 'بے رنج راز کا خزانہ بخش دیتا ہے۔ ایسے لوگ صاحب کرم کشف و کرامت کی راہ سے فارغ۔ اسم **اللہ** ذات (کے نور) میں غرق مع **اللہ** عارف **باللہ** (اور) وصال میں تجلیات نور **اللہ** کا مشاہدہ کرتے ہیں۔ قادری لازوال کے یہی مراتب ہیں۔ جس کسی نے غوثی' قطبی' ولایت' ہدایت' دین و دنیا کی بادشاہی' (حاصل کی) ولی **اللہ**' مولیٰ کا مقرب' فنافی **اللہ**' بقا**باللہ** روشن ضمیر بر نفس امیر فقیر ہوا۔ جس کسی نے مراتب بمراتب ان کو حاصل کیا حضرت شاہ محی الدین قدس سرہ العزیز سے ہی حاصل کیا۔ کیونکہ دونوں جہان کے فیض و بخش کی چابی (**اللہ**) رحمٰن نے آپ کو عطا کی ہے۔ جو کوئی آپؒ کا منکر ہے۔ وہ فقر کے سلک و سلوک اور معرفت الٰہی سے (جو قادری) درویشوں کو نصیب ہوتی ہے۔ بے بہرہ' بے نصیب اور حق کی بارگاہ میں مردود دونوں جہان میں پریشان رہتا ہے۔ وہ بے دین اور بدکیش محروم ہے۔ نعوذ باللہ منہا۔

## ابیات

قادری قدرت خدا حق کا رفیق — خون جگر پی کر ہوا حق میں غریق
نظر ان کی عرش سے اوپر ناظر ہے — ہر مقام ان کے آگے حاضر ہے
اول تا ابد ہر شے ان کے زیر قدم — ان کے مرید کو نہیں ہے کوئی غم
جو محی الدین میراں کہہ کے ہو گیا ان کا مرید — روز اول پا لئے اس نے مراتب بایزیدؒ

حضرت شاہ محی الدین قدس سرہ کا قول ہے۔ اَلْاِنْسُ بِاللّٰہِ وَالْمُتَوَحِّشُ عَنْ غَیْرِ اللّٰہِ۔ (فقراء کو) **اللہ** تعالیٰ سے انس اور غیر **اللہ** سے وحشت ہوتی ہے۔

## ابیات

تین سو ساٹھ بار روزانہ اپنے بندوں پر رحمت اس کی
میرے بندوں کا مرتبہ دیکھو کیا سے کیا ہے
بے وفائی مت کر میری طرف جلدی سے آ
اس لئے کہ ازل تا ابد مجھ کو تجھ سے صفا ہے
تیرا چہرہ کیسے دھوئے گا پانی جو ہے گناہ سے سیاہ
بے آب جو دھو سکتا ہے وہ میری رحمت کا (دریا) ہے
روز حشر تیرا نامہ اعمال تیرے ہاتھ میں دونگا
کوئی دوسرا نہ جان لے کہ تیرے نامہ میں لکھا کیا ہے
ایک نیکی کا عوض دس گنا دنیا میں دیتا ہوں
آخرت میں سات سو گنا دونگا یہ میری عطا ہے
اگر تو اپنی بدی پر توبہ کر لے تو میں معاف کرتا ہوں
اس قسم کا لطف و کرم کرنے والا کون میرے سوا ہے
نار دوزخ تجھے کیا کرے گی تو اس سے کیوں ڈرتا ہے
جبکہ تیرے ظاہر و باطن جلوۂ نور خدا ہے
جو بھی تجھے چاہئے مجھ سے طلب کر شرم مت کر
میں قبول کر لوں گا بس تیرے ذمہ دعا ہے
تو مجھ سے ایندھن دودھ نمک اور دیگ طلب کر
میں تیرا وکیل ہوں تو مجھ سے مانگ لے جو بھی مدعا ہے



میں نے تجھ کو ایمان بخشا ہے اور اپنی عطا
گدا سے کیسے واپس لوں گا جس پر صدقہ روا ہے
میں ہر جگہ تیرے ساتھ ہوں پھر شیطان سے کیا ڈر
تیری پناہ جبکہ میں ہوں پھر ابلیس کو کیسے راہ ہے
بے وفائی تو سب تیری جانب سے ہے اے محی الدین
ورنہ میں جو خدا ہوں میری طرف سے تو سب مہر و وفا ہے
وہ وقت بھی یاد کر جب تیرے قدموں کے نیچے
ہر ایک صاحب نظر چشم بینا نے اپنا سر دھرا ہے
جس نے ادب اختیار کیا وہ مثل جبرئیلؑ (معقول) ہوا
جس نے بے عزتی اختیار کی وہ مثل ابلیس خوار ہوا ہے
ہر ولی سب اولیاء کی گردن پر قدم آپ دھرتے ہیں
غوث الاعظمؒ کی گردن پر قدم مصطفیٰؐ نے رکھا ہے
جو کوئی منکر ہوا اس قدم کے بارے
وہ گمراہ ہو کر گرفتار سر ہوا ہوا ہے
پیر میرا زندہ ہے اور اس کی جان پاک پاک
اسے کوئی حاجت نہیں کہ وہ قبر میں (ہم جلیس باخدا) ہے
دین کو زند کرنے والے شاہ میراں زندہ جان
ہر سخن سے ہر مکان میں حاضر ہوں ہم نے لینا اور کیا ہے
اندھے کے لئے اس کی آنکھیں ہی ہیں حجاب
کور چشم کیا جانے کہ آفتاب کیا ہے؟

وہ پیر جسے قوت پرواز حاصل نہ ہو۔ اور ہر دم اپنے مرید کی خبر گیری نہ کر سکے اُسے گناہوں سے باہر نہ نکالے۔ اور مرید کی جانکنی کے وقت خدا اور رسول (کی بارگاہ) میں عرض کر کے اسے (ایمان پر) ثابت قدم رکھ کر (اس نازک اور سخت منزل) کو پار نہ کروا سکے اسکو پیر نہیں کہہ سکتے۔ وہ بے پیر ہے اور اس کا مرید اندھا ہے۔ (جو ناقص پیر کی پہچان نہیں کر سکا) پیری اور مریدی آسان کام نہیں ہے۔ پیری اور مریدی پروردگار (عالم) کا ایک عظیم سر اسرار ہے۔ اس زمانہ کے پیر جو اپنے (آباؤاجداد) کی ہڈیاں فروخت کرنیوالے ہیں۔ اور جو شراب پینے (یا کوئی دوسرا نشہ کرنے والے) ہیں ان سے ہزار بار استغفار کر کے (علیحدہ ہو جانا چاہئے)۔ قولہ تعالیٰ۔ فَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ خَیْرًا یَّرَہٗ وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ شَرًّا یَّرَہٗ ط[1] جو ذرہ بھر نیکی کرے گا وہ اس کو (خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں موجود) دیکھ لے گا۔ اور جو کوئی ذرہ بھر برائی کرے گا۔ (خدا تعالیٰ کی بارگاہ میں اس کا بدلہ پانا) دیکھ لے گا۔

جان لو! کہ جس (طالب) میں کبر و غرور ہوتا ہے اور وہ معرفت الٰہی قرب نور **اللہ** حضور میں بھی کبر و غرور کو نہیں چھوڑتا۔ تو مستی کے غلبات سے (اس کے وجود میں) جلالیت و غصہ پیدا ہو جاتا ہے۔ (لیکن) معرفت قرب **اللہ** حضور سے جب حقیقی مستی پیدا ہوتی ہے۔ تو وہ بے امن جلالیت سے باامن ہو جاتا ہے اور وہ حقیقت و معرفت میں دائمی فقیر ہو جاتا ہے۔ اسم **اللہ** ذات کے تصور اور فکر کی تاثیر سے یہ پاک راز اس پر (کھل جاتا) ہے۔ کہ ذکر **اللہ** مطلق نور ہے اور فقیر کی راہ اسم **اللہ** کا قرب وصال **اللہ** میں حضوری ہے اور اہل حضور کے لئے ان دونوں مقامات سے گذر جانا ضروری ہے۔

(اول) جلالیت سے باہر نکلنا کیونکہ یہ جہالت کا مجموعہ ہے۔ یعنی اپنے آپ پر بےجا مغرور ہونا۔ جس سے بہت زیادہ مستی پیدا ہو جاتی ہے اور مستی میں وہ اپنے مسلمان

[1] الزلزال ۳۰ - ۸



بھائیوں کو نقصان پہنچانے لگتا ہے۔ (بعض اوقات گالی گلوچ اور مار پیٹ بھی کرنے لگتا ہے)۔

دوم جمالیت سے باہر نکلنا۔ کیونکہ جمالیت سے جو ہر جان کو نقصان پہنچتا ہے۔ جو کوئی جلالیت و جمالیت سے گذر جاتا ہے اور ہر دو مقام طے کر لیتا ہے اور جمعیت جانے اور ہشیار ہونے کو کہتے ہیں۔ ہوشیار کی نظر روز قیامت پر پروردگار کے سامنے (اپنے اعمال) کا حساب دینے پر ہوتی ہے۔ وہ مسلمان بھائیوں کو نفع پہنچانے لگتا ہے۔

## ابیات

نفع سے فارغ ہوں اور بے غم ہوں اگر ہو نقصان
آدھے جو کی قیمت سے نہ خریدوں دونوں جہاں
شیر جنگل میں قانع ہے۔ میں ہی قانع مثل شیر
کتے کی طرح در بدر پھرتا نہیں کبھی شیر
میری جزا نعل رمانی ہے بصورت زر
اس لئے سونا میرے سامنے۔ ہے زرد رنگ
فریب جہاں کی بھی خبر رکھتا ہوں میں
تاکہ کوئی یہ نہ کہے کہ بے خبر ہوں میں
ایک روٹی کی خاطر کم ظرفوں کی منت کون کرے
میری ہمت اس منت سے بہتر ہے مرے لئے

آدمی کے وجود سے چار قسم کا ذکر پیدا ہوتا ہے۔ لیکن جو ذکر ذوق الٰہی سے پیدا ہوتا ہے۔ وہی ذکر لازوال ہوتا ہے۔ اس قسم کے ذاکر کو صاحب مشاہدہ نور **اللہ** (کی تجلیات) کو دیکھنے والا صاحب وصال (زندہ) دم کہتے ہیں۔ جس ذکر سے ذاکر کے حال احوال ایسے ہو جائیں اسے صاحب فیض و کرم کہتے ہیں۔

معرفت الٰہی کی ابتداء میں "اَلَسْتُ بِرَبِّکُمْ"[1] کیا میں تمہارا رب ہوں؟ کی ہزاروں سال پرانی آواز سنائی دینے لگتی ہے اور (عارف) اپنے **اللہ** کی بارگاہ میں عبودیت کی نماز پڑھنے لگتا ہے۔ جس سے معرفت الٰہی کا راز (نور ربوبیت) اس پر کھل جاتا ہے۔ اور وہ روشن ضمیر ہو جاتا ہے۔ فقیر کی آنکھوں میں دنیا سے بے نیازی پیدا ہو جاتی ہے۔

مجھے اس خام ناتمام مرشد پر تعجب آتا ہے۔ جو طالبوں کو شیطانی راگ رنگ مطرب کی آواز تک پہنچا دیتا ہے سرود۔ کے (جائز ہونے کی) نص نہ قرآن مجید میں ہے نہ حدیث میں نہ ہی فقہ کے مسائل (اس کے جائز ہونیکا فتویٰ دیتے ہیں) جو کلمہ طیب لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ (کے مطابق بھی نہیں) یہ تو مطلق شیطانی آواز ہے۔ جو شخص شیطانی سرود کا مشتاق و دیوانہ ہو جاتا ہے وہی مردہ دل نفسانی ہے۔ وہ ازل کی آواز (اَلَسْتُ) خدا تعالیٰ کی نماز (یا) خدا اور چشم معرفت سے محروم رہتا ہے۔

سرود (پسند) مردہ دل نفسانی لوگوں کا گروہ ہے۔ حرص و ہوا میں مبتلا عالموں کو علم سے حرص و ہوا ہی پیدا ہوتی ہے۔ کیا تو جانتا ہے کہ عالموں کو حرص و ہوا کہاں سے پیدا ہوتی ہے؟ وہ استغفار بہشت کی (ہوس) میں کرتے ہیں۔ نور **اللہ** کا (حصول ان کا مقصود نہیں) کیا تو جانتا ہے کہ دنیاداروں کو حرص و ہوا کہاں سے ہے؟ دنیا کی حرص دوزخ کی آگ کی طرح ان کو جلاتی اور (دربدر) خوار کرتی ہے۔ عارف **باللہ** فقیر حرص کی کسی بھی قسم سے تعلق نہیں رکھتا کیونکہ معرفت مطلق سے اس کا باطن معمور ہوتا ہے۔ وہ وحدانیت میں غرق حضور ہوتے ہیں اور (مقام) صفا ان کو حاصل ہوتا ہے۔ ان کی راہ حضوری ہے اسی لئے ان کے دل پر حرص، حسد، کبر، طمع و کدورت اثر نہیں کرتی۔

[1] الاعراف ۹-۱۷۲



## بیت

عارفوں کا دیکھ چہرہ جن کو حاصل دل صفاء

عارف بن جا اور حاصل کر وحدت خدا

جان لو! کہ دنیادار دنیا کا غلام ہے۔ دنیا اور اہل دنیا عارف **باللہ** فقیر کے غلام ہیں۔ "اولی الامر" صاحب امر عارف **باللہ** (دنیا و اہل دنیا) کا مالک ہے۔ عارف **باللہ** جو ان کا آقا ہے۔ اگر اپنے غلام دنیا یا اہل دنیا کے گھر میں آئے تو کوئی عیب نہیں کیونکہ غلام بھی اپنے آقا کو پہچانتا ہے۔ لیکن حکمت کی بات تو یہ ہے.....

اول یہ کہ دنیا کو انبیاء علیہ السلام اور محمد رسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم نے (دنیا کا تصرف حاصل ہونے کے باوجود) اختیار نہیں کیا۔ اس لئے کہ وہ بے دین ہے۔

دوم یہ ہے کہ دنیا کا غلام اندھا ہوتا ہے (اسے چشم بصارت حاصل نہیں ہوتی)۔ وہ سیاہ دل اور گناہوں سے آلودہ ہوتا ہے۔ دنیا کے اکثر غلام کم عقل بے مغز ہوتے ہیں کہ ان کے دماغ کو دنیا کا غم کھا لیتا ہے۔ جان لو! کہ جو کوئی تصور اسم **اللہ** اور ذکر **اللہ** کے دائمی ذکر فکر میں مشغول ہوتا ہے۔ **اللہ** تعالیٰ اس بندے پر جمالیت کی نظر رحمت کرتا ہے۔ تو خدا تعالیٰ کی نظر جمالیت سے اس کو نور جمال کی معرفت اور وصال میں نور ربوبیت کا مشاہدہ کھل جاتا ہے۔

اور جو شخص تصور اسم **اللہ** ذات کے ذکر دوام اور فکر تمام میں مشغول نہیں ہوتا۔ **اللہ** تعالیٰ اس پر جلالیت کی نظر ڈالتا ہے اس پر قہر و غضب کرتا ہے۔ جس سے اس کی دنیاوی عزت و وقار میں ترقی ہونے لگتی ہے۔ (اور وہ اسے ہی فضل خدا سمجھنے لگتا ہے) حالانکہ اس کا دل سیاہ ہو جاتا ہے۔ وہ حرص، حسد، ہوا، کبر اور طمع میں مبتلا ہو کر تباہ ہو جاتا ہے۔ معرفت **اللہ** سے محروم ہو کر رات دن دنیا کی حرص میں جلتا اور گمراہ ہو جاتا ہے۔

## ابیات

دنیا بہر خدمت مردان خدا ہے
جو دنیا خدمت نہ کرے وہ لائق سزا ہے
جس سے شرمندگی اور رو سیاہی حاصل ہو
ایسی دنیا (پر لعنت) پس قہر آلہ ہے
دنیا ہے حرص و حسد کفر و نفاق
دنیا و شیطان کا ہے اتفاق
نفس امارہ کو دنیا کی طلب
اصل دنیا مردار طالب ہے کلب(کتا)

الحدیث:- **الدنیا جیفة وطالبها کلاب**. دنیا مردار ہے اس کے طالب کتے ہیں۔

مجھے ان لوگوں پر تعجب آتا ہے۔ جو رات دن " **انی جاعل فی الارض خلیفة**[1] " "بے شک ہم نے اسے دنیا میں خلیفہ بنایا پڑھتے ہیں" (لیکن پھر بھی دنیا کی غلامی اختیار کرتے ہیں) "**لایحب الدنیا** " دنیا سے محبت نہ کرو۔ یہی عبادت کا راز اور اس کی راہ ہے۔

قال علیہ السلام - **ترک الدنیا راس کل عبادة وحب الدنیا راس کل خطیئة** ط "ترک دنیا تمام عبادتوں کی اصل اور دنیا کی محبت تمام برائیوں کی جڑ ہے۔

ایک لاکھ اسی ہزار یا کم و بیش پیغمبران عظام نے بھی دنیا کے متعلق یہی فرمایا جو کوئی ان پیغمبروں کے فرمان کے خلاف کرتا ہے۔ وہ مسلمان کیسے ہو سکتا ہے بلکہ وہ گدھے گائے سے بھی بدتر ایک حیوان ہے۔

[1] البقرہ ۱-۳۰





## ابیات

فقر عین سے عین ہے اور عین سے عین بین
دونوں عین یک جا ہوئے حاصل ہوا حق الیقین
جس کی آنکھوں میں ہو فقر کا سرمہ سیاہی
کوئی پردہ باقی نہ رہے دیکھے سر الٰہی
وحدت کا ایک حرف پڑھ (اے !جان جانی)
یہ حرف ایک بحر ہے در معانی
خدا کے طالبوں (کو کہہ رہا ہوں)
کہ دل میں (دیکھ لو) سر معانی
جز پیر کامل طے ہو نہ یہ راہ
کہ پیر ہی کرتا ہے سر سے آگاہ
جس کا کوئی پیر نہیں اس کا پیر کون؟
جان لو !اس کا پیر ہے ابلیس ملعون
باھو میرا پیر ہر دم دستگیر ہے
وہ فنافی **اللّٰہ** جیلانی فقیر ہے

قولہ تعالیٰ-**یا ایها الذین آمنو ا اتقواللہ وابتغو الیه الوسیلة وجاهدوا فی سبیله لعلکم تفلحون**[1] ط "اے ایمان والو! **اللّٰہ** تعالیٰ سے ڈرو اور اس کی طرف وسیلہ ڈھونڈو اور اس کی راہ میں مجاہدہ کرو تاکہ تم فلاح پاؤ۔

الحدیث:- قال علیہ الصلوٰۃ والسلام- **لا دین لمن لا شیخ له ومن لا شیخ له فهو شیطان** . جس کا کوئی شیخ نہیں اس کا کوئی دین نہیں۔ اور جس کا کوئی شیخ نہیں وہ شیطان ہے۔

[1] مائدہ ۶-۳۵

پیری مریدی اور طالبی میں عظیم سر اسرار ہیں۔ مرشد ہونا کوئی آسان کام نہیں۔ دائمی ذکر خفی ذکر کو کہتے ہیں جو ذاکر کو معلوم نہیں ہوتا کیونکہ خفی ذکر تصور اسم **اللہ** کو دیکھنے کی تاثیر سے وجود میں اس طرح جاری ہو جاتا ہے جیسا کہ کھانے میں نمک اور دودھ میں پانی (محسوس نہیں ہوتا) خفی ذکر کو چار جزوں سے شناخت کیا جاتا ہے۔

اول یہ کہ اسم **اللہ** کے تصور کی تاثیر سے خفیہ ذاکر کو اس قدر حلاوت نصیب ہوتی ہے۔ کہ اگر اس لذت کا ایک ذرہ مشرق تا مغرب کل مخلوقات تمام عالم پر ڈال دیا جائے۔ تو وہ اس کی لذت سے ایسے بے ہوش ہو جائیں کہ روز قیامت صور اسرافیل (کی آواز) سے ہی ہوش میں آئیں۔

دوم خفیہ ذاکر اس (ذکر کی لذت) میں ایسا مست مستغرق ہوتا ہے کہ خود سے بے خود ہو جاتا ہے اور اگر کوئی اس کے وجود پر تلوار مارے اور اسے ذرہ ذرہ (کاٹ ڈالے) تو بھی وہ ہرگز جنبش نہیں کرتا۔

سیوم یہ کہ حضوری ذاکر کے سامنے تصور اسم **اللہ** کی تاثیر سے دنیا کے تمام (زیر زمین خزانے) اور جو کچھ روئے زمین پر موجود ہے اسے عطا کر دیا جاتا ہے۔ لیکن وہ ہرگز ان کی طرف نظر نہیں کرتا۔ کیونکہ اس کی نظر میں خاک و زر برابر ہوتا ہے۔

چہارم یہ کہ خفیہ ذاکر کو تصور اسم **اللہ** کی تاثیر سے (ذکر و تصور کا) یہ شغل استغراق مع **اللہ** سے (مقام) لی مع **اللہ** میں پہنچا دیتا ہے۔ اور حق سبحانہ تعالیٰ ملائکہ کو فرماتے ہیں۔ کہ اے ملائکہ! میرے اس بندے کو دیکھو کہ وہ (ذکر **اللہ** اور تصور **اللہ**) میں کیسا مستغرق ہے کہ اسے دونوں جہان یاد نہیں۔ اور معرفت مشاہدہ نور **اللہ** میں میرے ذاتی (اسم) کی تجلیات کے سوا کسی دوسری طرف نظر اٹھا کر بھی نہیں دیکھتا میں جو کہ خدا ہوں مجھے اپنی شان خداوندی کی قسم ہے کہ اپنے اس بندے کو



اس قدر ثواب دوں گا کہ دونوں جہان جس کے متحمل نہ ہو سکیں اور ایک جہان سے اس کا (واضح) فرق معلوم ہو گا۔

قال علیہ السلام :- **تفکر الساعة خیر من عبادت الثقلین** ۔ حضور پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک گھڑی کا تفکر (فنا فی **اللہ**) دونوں جہان کی عبادت سے (جس میں غل و غش شامل ہو) بڑھ کر ہے۔

قولہ تعالیٰ۔ **واذکر ربك اذا نسیت** [۱]۔ اپنے آپ کو بھول کر (استغراق فی **اللہ**) میں اپنے رب کا ذکر کرو۔

اس قسم کا ذکر فکر اور استغراق قادری طریقہ میں ہی ہے اس کے علاوہ اگر کوئی دعویٰ کرتا ہے تو وہ جھوٹا ہے قادری غلام دنیا اور شیطان دونوں کو سلب کر لیتا ہے۔ ایسا ہو نہیں سکتا کہ (کامل) قادری پر دنیا اور شیطان غالب آجائیں۔ (قادری کو یہ شرف) شریعت کی برکت معرفت میں قدم رکھنے سے حاصل ہوتا ہے۔ کیونکہ حضرت پیر دستگیر جو محمد رسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم کے نائب ہیں۔ وہ اپنے مریدوں کے کسی حال احوال سے غافل نہیں رہتے۔ اور آپ کے مرید رابعہؒ اور بایزیدؒ کی مثل اہل روح بااعتبار ہوتے ہیں۔ نہ کہ وہ شیطان کے مریدوں کی طرح نفسانی اور طالب دنیا ہوتے ہیں۔

جس شخص کے مراتب غوث و قطب سے بلند تر نہ ہوں۔ وہ پیر دستگیر کا مرید ہی نہیں ہے پیر دستگیر کا مرید ازل و ابد دیکھنے والا ہوتا ہے۔

**اللہ** بس ماسویٰ **اللہ** ہوس

**تمت بالخیر**

[۱] الکہف ۱۵ - ۲۴

# شرح در شرح

## گنج الاسرار

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعَالَمِیْنَ وَالصَّلٰوٰتُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ ٥

### امابعد! یقین کے پانچ مراتب ہیں

(۱) علم الیقین:- علم سے کسی موجود یا غیر موجود کے متعلق جاننا۔

(۲) عین الیقین:- آنکھ سے دیکھ کر کسی موجود یا غیر موجود کا علم حاصل کرنا۔

(۳) حق الیقین:- کسی موجود یا غیر موجود کا حقیقی علم حاصل کرنا۔

(۴) مراۃ الیقین:- قلب کے آئینہ میں کسی موجود یا غیر موجود کا علم حاصل کرنا۔ الحدیث:- اَلْاِنْسَانُ مِرْاٰۃُ الرَّبِّ- انسان رب کریم کا آئینہ ہے۔

(۵) مخ الیقین:- یہ یقین کا مغز ہے اور یقین کا یہ درجہ ان لوگوں کو حاصل ہوتا ہے۔ جو کھلی آنکھوں ظاہری وجود کے ساتھ حضور پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم کی زیارت سے مشرف ہو کر آپؐ سے دست بیعت ہوتے ہیں۔

### اسی طرح شریعت کے بھی چار مراتب ہیں

(۱) شریعت (۲) طریقت (۳) حقیقت (۴) معرفت

(۱) شریعت تو **اللہ** و رسول کے احکام کا نام ہے۔ جیسا کہ جو شخص کلمہ طیب لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ پڑھ کر مسلمان ہو جاتا ہے۔ اس پر قرآن مجید کے



احکام اور حضور پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم کی اتباع فرض ہو جاتی ہے۔ اسے اسلامی عبادات نماز، روزہ، حج، زکوٰۃ، کی ادائیگی دوسری امتوں سے امتیاز بخشتی اور علیحدہ تشخص عطا کرتی ہے۔ اس کے معاملات احکامات تعلقات شریعت کے تابع ہو جاتے ہیں۔

(۲) طریقت:- طریقت سے مراد رسول پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم کا طریقہ ہے جو شخص آپؐ کے طریقہ کو چھوڑ کر کوئی دوسرا طریقہ اختیار کرتا ہے گمراہ ہو جاتا ہے۔

(۳) حقیقت:- حقیقت سے مراد ہر عمل خالص **اللہ** تعالیٰ کے لئے اختیار کرنے کو کہتے ہیں جس عمل میں دکھاوا یا ریاکاری نہ ہو اور وہ خالص **اللہ** تعالیٰ کی رضاجوئی کے لئے اختیار کیا جائے وہی حقیقی عمل ہے۔ مثلاً اگر نماز لوگوں کو دکھاوے کے لئے ادا کی جائے تو وہ نماز باطل ہے حقیقی نہیں۔ حج اگر صرف حاجی کہلانے کے لئے کیا جائے تو وہ حج بھی غیر حقیقی باطل ہے۔ "بے شک میری نماز، میری قربانی، میری زندگی، اور میری موت **اللہ** رب العالمین کے لئے ہے۔" حضور پاک صلی **اللہ** علیہ وسلم نے فرمایا کہ کلمہ طیب کا ذکر کرنے والے تو بہت سے لوگ ہیں۔ لیکن خالص (حقیقی) ذکر کرنے والے بہت کم ہیں۔

(۴) معرفت:- معرفت سے مراد کسی شے کی کنہ یا بنیاد کو جان کر اس کی اصل کو حاصل کرنا ہے۔

### اہل معرفت کو عارف کہتے ہیں اور عارفوں کو چند اقسام ہیں

(۱) عارف نفس:- الحدیث: مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ الحدیث: مَنْ عَرَفَ نَفْسَہٗ بِالْفَنَاءِ فَقَدْ عَرَفَ رَبَّہٗ بِالْبَقَاءِ.

(۲) عارف قلب:- قولہ تعالیٰ: مَنْ اَتَی اللّٰہَ بِقَلْبٍ سَلِیْمٍ[1] ۔ قولہ تعالیٰ۔ کَتَبَ فِیْ قُلُوْبِھِمُ الْاِیْمَانَ وَاَیَّدَھُمْ بِرُوْحٍ مِّنْہُ[2] ط

[1] الشعرآء ۱۹-۸۹ [2] المجادلہ ۲۸-۲۲

(۳)عارف روح:- قوله تعالیٰ: قُلِ الرُّوۡحُ مِنۡ اَمۡرِ رَبِّیۡ[۱] ۔
قوله تعالیٰ:- وَاَیَّدۡنٰهُ بِرُوۡحِ الۡقُدُسِ[۲] ۔

(۴)عارف سر:-الحدیث:- اَلۡاِنۡسَانُ سِرِّیۡ وَاَنَا سِرُّهٗ۔ الحدیث: اَلۡاِنۡسَانُ مِرۡاٰۃُ الرَّبِّ۔ الحدیث: خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ عَلٰی صُوۡرَتِهٖ۔

(۵)عارف نور:- قوله تعالیٰ: اَللّٰهُ وَلِیُّ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا یُخۡرِجُهُمۡ مِّنَ الظُّلُمٰتِ الی النور ۔

(۶)عارف صفات:-الحدیث: تَخَلَّقُوۡا اَخۡلَاقَ بِاللّٰهِ

(۷)عارف ذات:- الحدیث: مَنۡ لَّهُ الۡمَوۡلٰی فَلَهُ الۡکُلُّ



## صاحب سلوک تین طرح کے ہوتے ہیں

### اول محجوب ' دوم مجذوب ' سیوم محبوب

محجوب:- اہل اسلام میں سے محجوب لوگ وہ ہیں جو ذکر اللہ ذکر کلمہ طیب۔ مراقبہ کی مشقت کرتے ہیں۔ لیکن ان کا باطن نہیں کھلتا۔ نہ تو انہیں ذکر کا نور حاصل ہوتا ہے۔ نہ ہی انہیں اللہ تعالیٰ حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم اور اولیاء اللہ کی مجلس سے سوال کا جواب ملتا ہے۔ نہ ہی انکے قلوب پر صفاتی اسماویا ذاتی اسم کی تجلیات ہوتی ہیں۔ نہ ہی انکو شرح صدر حاصل ہوتا ہے اور نہ ہی ان کو ماضی حال مستقبل میں دیکھنے کی توفیق نصیب ہوتی ہے۔ نہ ہی ان کو کوئی تصرف حاصل ہوتا ہے۔ نہ ہی انہیں حروف تہجی اسماء کل کا علم حاصل ہوتا ہے۔ نہ ہی ان کو جمعیت نصیب ہوتی ہے۔ نہ ہی وہ اہل قبور کے شہسوار ہوتے ہیں۔ نہ ہی انہیں دعوت یعنی علم بیان سے گذر کر علم عیاں حاصل ہوتا ہے۔ نہ ہی ان کو تزکیہ نفسی تجلیہ قلب و روح و سر کی خبر ہوتی ہے۔ نہ ہی وہ اپنے وجود سے نکل کر کسی دوسرے کی امداد کو پہنچ سکتے ہیں۔ نہ ہی انہیں حیات میں ممات اور ممات میں حیات کا مقام نصیب ہوتا۔ نہ ہی انہیں حضوری حق اور

[۱] بنی اسرائیل ۱۵-۸۵ [۲] بقرہ ۱۰-۸۷



حضور مجلس محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی خبر ہوتی ہے۔ نہ ہی وہ جس حواس استغراق فی اللہ سے واقف ہوتے ہیں۔ نہ ہی وہ دریائے ژرف توحید میں غواصی کر سکتے ہیں۔ نہ ہی وہ عبودیت سے ربوبیت میں داخل ہو سکتے ہیں۔ نہ ہی وجود کی زکوٰۃ ادا کر کے قلب محمود حاصل کرنے کے اہل ہوتے ہیں۔ وہ صرف تلاوت قرآن اور شریعت کی پابندی سے جنت کے طلبگار ہوتے ہیں۔ اور ان کے نامہ اعمال میں نیکیوں کے انبار ہوتے ہیں۔ وہ نفس ' دنیا' مخلوق اور شیطان کے ہزار ہا حجاب میں قید ہوتے ہیں۔ طالب مولا کو چاہئے کہ کسی کامل قادری سروری مرشد کی تلاش کرے۔ تاکہ وہ حجابات کے ستر ہزار زنار ایک ہی نگاہ سے توڑ ڈالے۔

## مرشد بھی کئی قسم کے ہیں

ایک وہ جو سال بسال نذرانہ وصول کرنے والے پیر ہیں۔

ایک وہ جو ناقص دم تعویذ کرنے والے جادو کرنے اور جادو توڑنے والے جنات نکالنے اور جنات والے پیر ہوتے ہیں۔

## کامل مرشد کی چند اقسام ہیں

(۱) عالم مرشد (۲) عامل مرشد (۳) کامل مرشد (۴) اکمل مرشد (۵) مکمل مرشد (۶) جامع مرشد (۷) جمعیت مرشد (۸) نور مرشد (۹) نور الہدیٰ مرشد (۱۰) نور علیٰ نور مرشد

## مرشد میں بنیادی طور پر تین صفات کا پایا جانا ضروری ہے

اول: وہ خود شریعت پر عامل ہو اور اپنے مریدوں کو شریعت' طریقت' حقیقت اور معرفت کی تعلیم دیتا ہو۔

دوم: یہ کہ مرشد میں ایسی قوت ہو جس سے وہ طالب کے ہاتھ اپنے ہاتھوں میں

لیتے ہی۔اس کے نفس کو مردہ اور قلب کو زندہ کردے۔یا اپنے مرید کو کلمہ طیبؒ کے جز لَا اِلٰہ کی نفی کی کہنہ سے ایسی تلقین کرے جس سے اس کا نفس پہلے ہی روز مردہ ہو جائے۔

سیوم: یہ کہ مرشد خود حضوری ہو اور اپنے مرید کی دستگیری کر کے اسے حضوری مجلس میں داخل کر سکتا ہو۔یا اپنے مرید کو اسم محمدؐ کے تصور اور درود پاک کے ایسے طریقہ کی تلقین کرے جس سے وہ مرید پہلے ہی روز حضوری مجلس میں داخل ہو جائے۔

جس مرشد میں یہ صفات موجود نہ ہوں وہ ناقص ہے۔جو آج کل کر کے اپنا وقت نکالتا ہے۔ایسے مرشد سے ورد وظیفہ مراقبہ کا سبق لینا مطلق گناہ اور حجابات پیدا کرنے کا ذریعہ ہے۔

مجذوب:- مجذوب اسے کہتے ہیں جو کسی جلالی حرف اسم 'اسمائے صفاتی' یا اسمائے ذاتی کے ذکر کی نورانی تجلی میں جذب ہو کر ظاہر حواس سے بیگانہ ہو جائے۔ایسے مجذوب سے شریعت کے احکام ساقط ہو جاتے ہیں۔کیونکہ وہ نماز روزہ کی ادائیگی سے معذور ہوتا ہے۔پاکی پلیدی سے بھی فارغ ہو جاتا ہے۔مجذوب بھی تین طرح کے ہوتے ہیں۔اور عام طور پر اللہ ھُو کے ذکر کی کثرت سے اللہ ھُو کے نور میں جذب ہو کر مجذوب ہو جاتے ہیں۔

(۱) مجذوب جو مکمل طور پر جذب ہو جاتے ہیں۔کبھی ہوش میں نہیں آتے۔کھانا پینا چھوڑ دیتے ہیں لباس اور ستر سے بیگانہ ہو جاتے ہیں اور اسی حالت میں فوت ہو جاتے ہیں۔

## مجذوبوں کی دو اقسام اور بھی ہیں

(۱) مجذوب سالک (۲) سالک مجذوب



(۱) مجذوب سالک:- ایسے مجذوب ہوتے ہیں جو سر دماغ میں اللہ ھُو کا ذکر کرتے ہیں اور اکثر پانی میں غوطہ لگا کر ذکر کرتے ہیں۔اگر وہ ایسا نہ کریں تو ذکر کے نور کی تجلیات سے انکے دماغ کے پردے جل جائیں۔جو ایسا نہیں کرتے وہ اکثر فاتر العقل پاگل ہو جاتے ہیں۔ایسے مجذوب سالک فنافی الوجود ہو جاتے ہیں۔ذکر کی گرمی سے اگر ان کے جسم کا کوئی حصہ کاٹ بھی دیا جائے تو ان کو کوئی تکلیف نہیں ہوتی۔کیونکہ ان کے دماغ کے وہ حسیات جو درد محسوس کرتی ہیں مردہ ہو جاتی ہیں۔مجذوب سالک بھی کبھی جذب کی حالت سے باہر نکل کر صاحب عقل و شعور لوگوں کی طرح دنیاوی کام بھی سرانجام دیتے ہیں۔اسی لئے ان کو مجذوب سالک کہتے ہیں۔

(۲) سالک مجذوب:- وحدت الوجودی فقیر اکثر سالک مجذوب ہوتے ہیں۔سالک اس لئے کہ وہ شادی بیاہ بھی کرتے ہیں۔ان کے بیوی بچے بھی ہوتے ہیں۔وہ دنیاوی کاروبار میں بھی حصہ لیتے ہیں۔اچھا لباس پہنتے اور اچھا کھانا کھاتے ہیں اور مجذوب اس لئے کہ ان پر اللہ ھُو کے ذکر کی مستی کا غلبہ ہوتا ہے۔ان کا تصور یہ ہوتا ہے کہ ہر شے میں اللہ ہی موجود ہے۔وہ یہ تصور بھی کرتے ہیں کہ میں موجود نہیں اللہ ہی موجود ہے۔جیسا کہ جنید بغدادیؒ نے فرمایا- میرے جبہ میں کچھ نہیں سوائے اس کے اللہ ہی موجود ہے۔اس کے دوسرے معنی یہ ہو سکتے ہیں۔میرے وجود کی مکمل نفی ہو چکی ہے اور میں فناء سے گذر کر بقا باللہ میں داخل ہو گیا ہوں۔لیکن میں ہوں اللہ کا بندہ ہی۔

وحدت الوجود کا تصور کرنے والے اکثر اَللّٰہُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ[1] کا تصور کرتے ہیں۔جس کی کثرت سے انہیں ہر طرف ہر شے میں نور ذات کا مشاہدہ ہونے لگتا ہے۔قولہ تعالیٰ: فَاَیْنَمَا تُوَلُّوْا فَثَمَّ وَجْهُ اللّٰهِ[2] "تم جس طرف بھی رخ کرو اسی طرف اللہ کا چہرہ (نور) موجود ہے۔

[1] النور ۱۸-۳۴ [2] البقرہ ۱-۱۱۵

ع- جدھر دیکھتا ہوں ادھر تو ہی تو ہے　　تجلی تیری ذات کی سو بسو ہے

سلطان العارفین نے فرمایا:-

ع- چودہ طبق کرن رونشنائیاں انھیاں کجھ نہ دسے ھُو

وحدت الوجود کا نظریہ تو قدیم سے ہے۔ لیکن شیخ محی الدین ابن عربیؒ نے اس نظریہ کی بنیاد اپنے مکاشفات پر رکھی۔ انبیاء کے احکام کی اتباع تو امت پر لازمی ہوتی ہے۔ لیکن اولیاء اللہ کے مکاشفات نہ تو دوسروں کے لئے حجت ہوتے ہیں اور نہ ہی ان پر عمل کرنا ضروری ہوتا ہے۔ شیخ اکبرؒ سید عبدالقادر جیلانیؒ کے ایک مرید کے خلیفہ ہیں۔ آپ نے جب ہر شے میں نور اللہ کا ہی مشاہدہ کیا۔ تو دوئی کے اس مقام پر ہی ٹھہر گئے۔ کیونکہ مشاہدہ بھی غیریت ہے جب تک یکتا نہ ہو جائے۔

سلطان العارفینؒ نے فرمایا:-

## بیت

چار تھا میں تین ہو کر دو ہوا　　دوئی سے نکلا تو پھر یکتا ہوا

وحدت الوجود کے نظریہ نے پانچ صدیوں تک تصوف کی سلطنت میں بلا شرکت غیرے حکمرانی کی ہندوستان میں اس نظریہ کو بہت پذیرائی ملی۔ کیونکہ اس نظریہ سے ہندو جوگیوں اور مسلمان صوفیوں میں ایک مشترکہ تصوف نے جنم لیا۔ یعنی رام اور رحیم ایک ہے۔ معاذ اللہ معاذ اللہ ثم معاذ اللہ۔ کہاں رام کہاں رحیم مغل شہنشاہوں کو بھی کسی ایسے ہی صلح کل مذہب کی ضرورت تھی۔ جس میں ہندو اور مسلمان مل جل کر رہیں۔ انہوں نے راجپوت عورتوں سے شادیاں بھی کیں۔ دارا شکوہ نے مجمع البحرین جیسی کتابیں وحدت الوجود کے موضوع پر تحریر کر کے عوام کو یہ تاثر دینے کی کوشش کی کہ ہندو جوگیوں کی ویدانیت اور اسلامی تصوف ایک ہی چیز کے دو نام ہیں۔ بہر حال وحدت الوجود کے موضوع پر ہم کسی اور مقام پر لکھیں گے۔



قادری سلسلہ میں وحدت الوجود نے رواج پکڑا۔ جن کے بنیادی تصورات یہ تھے (۱) اللہ تعالیٰ ہی چھ تنزلات میں نزول کر کے دنیا میں مخلوقات کی صورت میں ظاہر ہوا ہے۔ یعنی "ہمہ اوست" سب کچھ وہی ہے۔

(۲)- دوم یہ تصور کہ میں موجود نہیں اللہ ہی موجود ہے۔

قادری سلسلہ میں بڑے بڑے کامل لوگ ہو گزرے ہیں میاں میر صاحبؒ لاہوری شیر محمد صاحبؒ فتح گڑھی فاضلیہ گیلانی سلسلہ بٹالہ شریف، شاہ عنایت قادریؒ لاہوری بلھے شاہ صاحب قصوری، میاں محمد صاحب کھڑی شریف، وارث شاہ جنڈیالہ شیر خاں شیخوپورہ شاہ میر اثانیؒ حجرہ شاہ مقیم، مادھو لال حسینؒ، شیخ خضر سیوستانیؒ امام بریؒ راولپنڈی، نوشو گنج بخش، محمد بخشؒ، سائیں کرم الٰہی گجرات عیسیٰ جند اللہ، عبدالغفور اخوندؒ عبدالرحمٰن دہلویؒ

مثنوی مولانا روم کے مصنف مولانا روم شیخ کبیرؒ کے ہم عصر اور نظریہ وحدت الوجود کے مبلغ تھے۔ چند ایک کے سوا جن کو شرعی عذر تھا۔ یہ سب اولیاء عظام شریعت کی پابندی کرنے والے اور اپنے اپنے مقام پر وحدت الوجود کے اکابر اولیاء میں سے ہیں اور ان کی شان میں کسی کو کوئی کلام نہیں ہو سکتا۔ میرے والد گرامی فرزند علی قادریؒ بھی میاں صاحب بٹالہ شریف کے مرید اور وحدت الوجودی سلسلہ میں کامل فقیر تھے لیکن آجکل ایسے جاہل لوگ بھی وحدت الوجودی کہلانے لگے ہیں۔ جو حسینؓ کے مقابلہ میں یزید کو، موسیٰؑ کے مقابلہ میں فرعون کو، ابراہیمؑ کے مقابلہ میں نمرود کو، روشنی کے مقابلہ میں اندھیرے کو اور نور کے مقابلہ میں ظلمات کو ایک ماننے لگے ہیں۔ مجدد الف ثانیؒ نے رام اور رحیم کو ایک قرار دینے والے صوفیاء کے خلاف جہاد کیا اور کہا یہ نظریہ قرآن و حدیث کے خلاف ہے۔ پس انہوں نے "ہمہ اوست" کے مقابلہ میں "ہمہ از اوست" یعنی سب کچھ اسی (اللہ) کی جانب سے ہے کا نظریہ پیش کیا جسے اہل

تصوف وحدت الشہود کہتے ہیں۔

وحدت الوجود کا تصور کرنے والے صوفیاء نے اکثر حالات استغراق میں کچھ اس قسم کے نعرے بھی بلند کئے ہیں۔

حضرت بایزید بسطامیؒ نعرہ زن ہوئے "سُبْحَانِي مَا اَعْظَمَ شَانِي" میری شان ہی سب سے بلند ہے۔

منصور حلاجؒ نے نعرہ لگایا "اَنَا الْحَق" میں ہی حق ہوں۔

سرالسرمدؒ نے نعرہ بلند کیا "اِنِّی اَنَا الله" میں ہی اللہ ہوں۔

اسی طرح وحدت الوجود کے موضوع پر صوفی الشعراء نے دفتر کے دفتر تحریر کر دیے۔ سلطان العارفینؒ نے ان صوفیاء کو تو کامل قرار دیا لیکن ان کے غیر شرعی نعروں کو خام قرار دیا۔

یاد رہے کہ "انا" دو قسم کی ہے۔ ایک "انا" تو وہ ہے جو شیطان کی راہ شیطانی "انا" ہے جس میں اپنے آپ کو دوسروں سے افضل و اعلیٰ خیال کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ ابلیس نے آدمؑ کے مقابلہ میں اپنے آپ کو "اَنَا خَیْرٌ مِّنْهُ" میں آدم سے برتر ہوں۔ تو نے اسے مٹی سے پیدا کیا ہے۔ اور مجھے آگ سے۔ اسی طرح فرعون نے "اَنَا رَبُّكُمُ الْاَعْلٰى"[1] معاذ اللہ میں ہی تمہارا رب اعلیٰ ہوں۔ کہا۔

انائے "رحمانی" موسیٰ علیہ السلام جب مدین سے اپنی بیوی مائی صفورہؒ کے ہمراہ مصر جانے کے لئے عازم سفر ہوئے تو اثنائے راہ آپ کو ایک جگہ آگ کی روشنی نظر آئی آپ نے اپنی بیوی کو انتظار کرنے کا کہا اور خود آگ لینے اور کسی سے راستہ پوچھنے کے لئے چل پڑے۔ جب موسیٰ علیہ السلام وادیء طویٰ میں پہنچے تو عجیب ماجرا دیکھا۔ ایک درخت سے شعلہ نور بلند ہو رہا تھا پے بہ پے نور کی تجلیات ہو رہی تھیں۔ اور اسمیں سے آواز آرہی تھی "اِنِّیْ اَنَا الله"[2] یا موسیٰ میں تیرا اللہ ہوں۔ جس طرح

۱۔ النّٰزعٰت ۲۰۔۲۴  ۲۔ طٰہٰ ۱۲-۱۶



ایک درخت سے "اِنِّی اَنَا الله"[1] کی آواز پیدا ہو رہی تھی اسی طرح وحدت الوجود کا تصور کرنے سے فقیر کے وجود سے حالت استغراق میں اسی قسم کی انائے رحمانی کے نعرے نکلنے لگتے ہیں۔

سالک اولیاء عظام:- سہروردی، نقشبندی اور چشتیہ سلسلہ کے بزرگ اولیاء عظام شریعت کے پابند، ورد و وظائف کے قائل اور اللہ اللہ کرنے والے سالک فقیر ہوتے ہیں۔ لاہور میں حضرت غریب نواز علی ہجویری المعروف داتا صاحب سالکوں کے راہبر و راہنما ہیں۔

سالکین راہ حق کے لئے سیدنا عبدالقادر جیلانیؒ نے فرمایا:- احتساب نفس اور مجاہدہ کرنے والے اولوالعزم سالکوں کے لئے دس خصلتیں ہیں جن پر قائم رہنے اور انھیں اللہ تعالیٰ کے حکم سے مضبوط کر لینے سے وہ منازل ارفع تک رسائی حاصل کر لیتے ہیں۔

پہلی خصلت یہ ہے کہ بندہ عمداً یا سہواً کسی طرح بھی خدا کی قسم نہ کھائے، جھوٹی نہ سچی۔ جس نے اپنے آپ کو اس خصلت کا عادی بنالیا، اسے اپنی ذات میں پختہ کر لیا۔ وہ ہر قسم کی قسم کھانے سے مجتنب ہو جاتا ہے اور قصداً یا سہواً کسی طرح قسم نہیں کھاتا۔ اور جب بندہ ترک حلف کا عادی ہو جائے تو اس پر انوار ایزدی کے دروازوں میں سے ایک دروازہ کھل جاتا ہے جس کی وجہ سے اس کا قلب اس عادت کی منفعت سے آگاہ ہوتا ہے، اس کا درجہ بلند ہو جاتا ہے اور اس کے عزم و صبر قوت پذیر ہو جاتے ہیں۔ بھائی اس کی تعریف میں رطب اللسان ہوتے ہیں اور پڑوسی اس کی فضیلت کے قائل ہو جاتے ہیں۔ نوبت یہاں تک پہنچتی ہے کہ اسے پہچاننے والے اس کی تقلید کرتے ہیں اور اسے محض دیکھنے والے اس سے ڈرتے ہیں۔

دوسری خصلت یہ ہے کہ بندہ جھوٹ کہنے سے ہر طرح بچے، مذاق میں بھی ایسا نہ

۱۔ طٰہٰ ۱۲-۱۶

کرے۔ جب جھوٹ سے مستقل طور پر اجتناب کرے گا اور زبان پر صرف حرف
صداقت ہی لائے گا اور اس صفت کو اپنے نفس میں پختہ کر لے گا تو خدا تعالیٰ اس کے
سینے کو کشادہ کر دے گا اور اس کے علم کو اتنا روشن کر دے گا گویا جھوٹ سے اس کی جان
پہچان ہی نہیں ہے اور جب کسی دوسرے سے جھوٹی بات سنے گا تو اسے معیوب و قبیح
سمجھے گا اور اپنے دل میں جھوٹے کو برا سمجھے گا۔ اور اگر جھوٹے کی جھوٹ بولنے کی عادت
چھوٹ جانے کی دعا کرے گا تو ثواب کا حقدار ہو گا۔

تیسری خصلت یہ ہے کہ کسی سے وعدہ کرے تو اسے وفا کرے' ورنہ قطعاً وعدہ
ہی نہ کرے۔ کیونکہ وعدہ نہ کرنا اس کے حق میں اس بات سے بہت بہتر ہے کہ وعدہ
کر کے نہ نبھائے۔ اور میانہ روی بھی یہی ہے کہ کسی سے وعدہ ہی نہ کرے۔ کیونکہ
وعدے کو نہ نبھانا جھوٹ کی ایک قسم ہے اور جب وعدہ خلافی کے خطرے سے بندہ وعدہ
ہی نہ کرے گا تو اس کے لئے سخاوت کے در کھل جائیں گے اور اسے حیا کا درجہ مل
جائے گا اور اس کی محبت صادقین کے دلوں میں جاگزیں ہو جائے گی اور خدا کے یہاں
اسے رفعت حاصل ہو گی۔

چوتھی خصلت یہ ہے کہ مخلوق میں سے کسی چیز پر لعنت نہ کرے۔ کوشش کرے
کہ کسی کو تکلیف نہ پہنچائے۔ کیونکہ یہ صفت ابرار و صدیقین کے اخلاق میں سے ہے۔
ایسے شخص کا انجام بخیر ہو گا۔ دنیا میں بھی وہ خدا کے عطا کردہ درجات کے ساتھ
حفاظت خداوندی میں رہتا ہے اللہ تعالیٰ اسے ہلاکت کے قعر سے اور مخلوق کے
گزند سے سلامت رکھتا ہے' بندوں کو اس کے لئے شفقت پر آمادہ کرتا ہے اور اپنے
قرب کی دولت سے اسے مالامال کرتا ہے۔

پانچویں خصلت یہ ہے کہ اگرچہ اس پر ظلم بھی کیا گیا ہو' وہ مخلوق میں سے کسی
کے لئے بددعا نہ کرے۔ ظلم کرنے والے سے قطع تعلق بھی نہ کرے اور اس کے



کردار کا اس سے انتقام نہ لے۔ اپنا قول و فعل اس کے قول و فعل کے مطابق نہ اپنا لے
بلکہ خدا کے لئے اس کے ظلم کو برداشت کرے اور تحمل سے کام لے۔ جس شخص میں
یہ خصلت پائی جائے' اسے درجات رفیع حاصل ہوتے ہیں اور جب بندہ اس خصلت کو
شعار بنالیتا ہے تو وہ دنیا و آخرت میں بلند درجے پاتا ہے۔ اور اسے قریب و دور کی تمام
مخلوق میں محبت' احترام اور مقبولیت نصیب ہوتی ہے۔ اس کی دعا کو شرف اجابت اور
عبادت اور نیک کاموں کو عظمت و قبولیت ملتی ہے اور اہل اسلام کے دلوں میں اس کا
اعزاز و وقار راسخ ہو جاتا ہے۔

چھٹی خصلت یہ ہے کہ اہل قبلہ میں سے کسی پر یقین کے ساتھ کفر' شرک یا
نفاق کی گواہی نہ دے۔ یہ بندے کو رحمت سے زیادہ قریب اور رتبے میں زیادہ بلند کرتی
ہے یہ خصلت اتباع سنت کامل ہے۔ اہل اسلام میں سے کسی پر یقین کے ساتھ کفر'
شرک یا نفاق کا حکم لگانا اللہ کے علم میں دخل دینے اور اس کے غضب کو دعوت
دینے کے مترادف ہے اور اس سے بچنا رحمت خداوندی اور خوشنودی حق تعالیٰ کے
بہت قریب ہے۔ یہ خصلت خدا تک رسائی کے لئے ایک بہت بڑا دروازہ ہے جس کی
وجہ سے بندہء مومن تمام مخلوق خدا پر مہربان ہو جاتا ہے۔

ساتویں خصلت یہ ہے کہ بندہ اپنے ظاہر و باطن کو گناہوں کی چیزیں دیکھنے سے
محفوظ رکھے اور اپنے اعضاء و جوارح کو معاصی سے بچائے رکھے۔ اس کے ذریعے قلب
و اعضاء کے اعتبار سے دنیا کے سب اعمال سے زیادہ اجر اور ثواب ملتا ہے۔ یہ اجر و ثواب
بہت جلد دنیا میں ملتا ہے اور آخر میں بھی ایسے بندے کے لئے خدا تعالیٰ جمع کر رکھتا ہے
۔ ہم خدا سے دست بدعا ہیں کہ ہم پر احسان کرتے ہوئے ہمیں ان خصلتوں پر عمل
کرنے کی توفیق بخشے اور ہمارے قلب کو خواہشوں سے پاک کر دے۔

آٹھویں خصلت یہ ہے کہ مخلوق کے کسی چھوٹے یا بڑے پر اپنا بوجھ ڈالنے سے

احتراز کرے‘ خواہ یہ بوجھ کم ہو یا زیادہ بلکہ مخلوق کی سب چیزوں کا بوجھ خود اٹھالے‘ خود اسے ان کی احتیاج ہو یا نہ ہو۔ یہ خصلت عابدین کی عزت اور متقین کا شرف ہے۔ بندے کو اسی خصلت کی وجہ سے امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کی توفیق اور طاقت ملتی ہے۔ اس شخص کے نزدیک ساری مخلوق ہم مرتبہ ہو جاتی ہے۔ جب مومن اس خصلت کو اختیار کرے گا تو اسے استغناء یقین اور توکل کی صفات سے متصف کر دیا جائے گا۔ اور اللہ تعالیٰ کسی کو اس کی خواہش سے بلند نہیں کرتا۔ پھر اس مومن کے نزدیک حق میں تمام مخلوق برابر ہو جائے گی۔ یقین رکھو کہ یہ خصلت اہل ایمان کی عزت اور پرہیزگاروں کے شرف کا دروازہ اور مقام اخلاص تک رسائی کا قریبی ذریعہ ہے۔

نویں خصلت یہ ہے کہ سالک کسی انسان سے حرص و طمع نہ رکھے۔ اور مخلوق کے پاس جو کچھ ہے‘ اس کے لالچ سے نفس کو بچائے‘ یہ خصلت بہت بڑی عزت‘ خالص استغناء اور مکمل بادشاہی کی علامت ہے۔ عمدہ فخر‘ روشن یقین اور شفابخش توکل یہی ہے۔ اللہ پر یہی اعتماد توکل اور زہد کے دروازوں میں سے ایک دروازہ ہے‘ اسی سے تقویٰ حاصل اور عبادت کامل ہوتی ہے۔ اس خصلت کے حامل وہ ہیں جنھوں نے سب رشتے قطع کر کے صرف خدا تعالیٰ ہی سے تعلق قائم کیا۔

دسویں خصلت تواضع ہے اس سے عابد کی قیام گاہ نہایت رفیع و بلند ہو جاتی ہے‘ درجے میں رفعت ملتی ہے‘ خدا اور خلق خدا کے نزدیک اس کی عزت بڑھتی ہے اور مراتب بلند ہوتے ہیں۔ اور وہ دنیا و آخرت کی جس چیز کا ارادہ کرتا ہے‘ اس پر قادر ہو جاتا ہے یہ سب اطاعتوں کی اصل‘ ان کی فروع اور انکا اکمل یہی خصلت ہے۔ اسی کے سبب بندے کو ان صالحین کا مرتبہ نصیب ہوتا ہے جو تکلیف و راحت دونوں میں اللہ سے راضی ہیں۔ یہ خصلت تقویٰ کا کمال ہے۔



تواضع کی تعریف یہ ہے کہ آدمی جس سے ملے‘ اس کو اپنی ذات سے بڑا سمجھے اور کہے کہ شاید یہ شخص مجھ سے بہتر اور مرتبے میں مجھ سے بڑا ہو۔ اگر ملنے والا چھوٹا ہے تو کہے کہ یہ نافرمانی کا مرتکب نہیں ہوا اور بیشک مجھ سے نافرمانی سرزد ہوئی ہے اسلئے کچھ شبہ نہیں کہ یہ مجھ سے بہتر ہے۔ اگر ملنے والا عمر میں بڑا ہے تو کہے کہ اس نے مجھ سے پہلے رب تعالیٰ کی عبادت کی ہے۔ اگر وہ عالم ہے تو کہے کہ اسے ایسی چیز ودیعت کی گئی ہے جو مجھ میں نہیں ہے‘ اس نے ایسی چیز پائی ہے جو میں نے نہیں پائی اور اسے وہ علم ہے جو مجھے نہیں ہے اور وہ علم کے ساتھ عمل بھی کرتا ہے۔ اگر ملنے والا جاہل ہے تو کہے کہ یہ نادانستگی میں خدا کی نافرمانی کا مرتکب ہوا ہے اور میں جانتے بوجھتے ہوئے یہ جرم کر بیٹھا ہوں۔ اور مجھے اس کا علم بھی نہیں ہے کہ میرا انجام کس طرح ہوگا اور اسکا خاتمہ کس حال پر ہوگا۔ اگر ملنے والا کافر ہے تو کہے کہ مجھے علم نہیں شاید یہ مسلمان ہو جائے اور اس کا خاتمہ بالخیر ہو اور ہو سکتا ہے میں کافر ہو جاؤں اور میرا خاتمہ برے حال میں ہو۔ (معاذ اللہ)

خصلت تواضع دوسروں پر شفقت کرنے اور اپنے نفس کی حرکتوں سے ڈرنے کا دروازہ ہے۔ یہ زیادہ بہتر ہے کہ اس خصلت کو اختیار کیا جائے۔ یہ وہ انتہائی خوبی ہے جسکا اثر لوگوں پر قائم رہتا ہے جب بندہ خصلت تواضع کو اختیار کرے گا تو اللہ تعالیٰ اسے نفس کی آفات سے بچائے گا اور اسے اللہ کے لئے نصیحت کرنے والے صاحب رشد کا مقام نصیب ہوگا۔ وہ رحمٰن و رحیم کے دوستوں اور مقبولان بارگاہ میں سے ہوگا۔ اور دشمن خدا لعین ابلیس کے اعداء میں سے ہوگا تواضع رحمت کا دروازہ ہے جس کے ساتھ کبر کا دروازہ بند ہو جاتا ہے اور خود پسندی کی رسی کٹ جاتی ہے اور اسے دین و دنیا اور آخرت میں بندے کے نفس کی برائی کا درجہ گھٹ جاتا ہے۔ تواضع عبادت کا مغز ہے اور زہاد و عباد کی انتہائی بزرگی پر دلالت کرتی ہے۔ کوئی شے اس صفت سے

افضل نہیں ہے۔ اس خصلت کے ساتھ انسان کی زبان بے فائدہ باتوں اور اہل عالم
کے ذکر اور لوگوں کی غیبت میں ملوث نہیں ہوتی۔ اس خصلت کے بغیر بندے کا کوئی
عمل تکمیل پذیر نہیں ہوتا۔ اسکی وجہ سے کبر' کینہ اور حد سے گزر جانے کی خواہش
بندے کے دل سے نکال دی جاتی ہے۔ اسکی زبان' اس کا چاہنا اور اس کا باتیں کرنا ظاہر و
باطن میں ایک ہو جاتا ہے۔ اور پوری مخلوق نصیحت کے حوالے سے اس کے نزدیک
ایک سی ہو جاتی ہے۔ وہ **اللہ** کی مخلوق میں سے کسی کو نصیحت کرتے ہوئے برائی سے
یاد نہیں کرتا اور کسی کی برائی کی جائے تو وہ اسے پسند نہیں کرتا' ایسے بیان سے اس کا دل
خوش نہیں ہوتا بلکہ رنجیدہ ہوتا ہے غیبت عابدوں کے لئے آفت اور زاہدوں اور
اطاعت گزاروں کے حق میں ہلاکت ہے۔ وہی بچتا ہے جس کی زبان اور اس کے قلب
کی حفاظت رحمت خداوندی فرمائے۔

محبوب:۔ قولہ تعالیٰ "یا رسول **اللہ** صلی **اللہ** علیہ وسلم آپ کہہ دیجئے کہ اگر
تم **اللہ** کی محبت کے دعوئ دار ہو تو میری اتباع کرو۔ **اللہ** تعالیٰ تمہیں اپنا محبوب
بنا لے گا۔ (القرآن)

صحابہؓ رضوان **اللہ** علیہ کے متعلق فرمایا قولہ تعالیٰ **یُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُمْ** "وہ
**اللہ** سے محبت کرتے ہیں اور **اللہ** ان سے محبت کرتا ہے (القرآن)

دوسری جگہ فرمایا "**رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوا عَنْهُ**" **اللہ** تعالیٰ ان سے راضی ہے اور وہ
**اللہ** پر راضی ہیں۔ (القرآن)

## مقربین کی دو راہیں ہیں

(۱) عاشقوں کی راہ

(۲) محبوبوں کی راہ

نیکوکاروں کی نیکیاں۔ (ذکر' فکر' مراقبہ جیسے اعمال) مقربین کے لئے گناہ کا درجہ

سه البینہ ۳۰ - ۸



رکھتے ہیں کیونکہ جسے بادشاہ حقیقی کی بارگاہ میں قرب حاصل ہے۔ اس کے لئے بادشاہ
کے روبرو نام لے کر پکارنا بے ادبی (سوئے ادب) ہے۔ پس مقربین کے لئے دیدار ہی
عبادت ہے۔ وہ ہمہ وقت اپنے مالک حقیقی کے احکام پورے کرنے کے لئے بھاگ دوڑ
میں لگے رہتے ہیں۔

## (۱) عاشقوں کی راہ

عاشق وہ ہے جو اپنا سب کچھ اپنا مال اپنی جان اپنی اولاد اللہ تعالیٰ کی راہ میں صرف کر دے۔ عاشقوں کا امتحان لیا جاتا ہے۔ عاشقوں کے سردار سید الشہداء امام حسینؓ ہیں جنہوں نے میدان کرب وبلا میں اپنا سب کچھ راہ خدا میں قربان کر دیا اور جب شمر علیہ اللعنت آپ کا سر مبارک قلم کرنے کے لئے آگے بڑھا تو آپ نے اس کو جھڑک کر فرمایا۔ او مردود! ابھی تو حسینؓ نے قبلہ رخ منہ کر کے اللہ تعالیٰ کی بارگاہ میں شکرانہ کا سجدہ ادا نہیں کیا۔ کہ حسینؓ عشق کے امتحان میں کامیاب ہوا۔ یہ کہتے ہوئے آپ نے اپنا رخ قبلہ کی طرف کیا اور "اور اِنِّی وَجَّهْتُ" کہتے ہوئے اپنا سر سجدہ میں رکھ دیا۔ آپ پر اللہ تعالیٰ کی ہزار در ہزار صلوات و رحمتیں نازل ہوں آمین

## (۲) محبوبوں کی راہ

رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم حبیب اللہ ہیں، سید عبدالقادر جیلانیؒ محبوب سبحانی ہیں۔ سیدنا معین الدین چشتی رحمتہ اللہ کا جب وصال ہوا تو آپ کی پیشانی پر مَاتَ حُبُّ اللّٰہ" "اللہ کی محبت میں فوت ہوا کے الفاظ ظاہر ہوگئے۔ چشتیہ سلسلہ میں نظام الدین اولیاءؒ بھی محبوب الٰہی ہیں۔ حضرت باھوؒ سلطان وحدت الوجودی فقیر نہیں ہیں۔ کیونکہ آپ نے "ہمہ اواست" کے مقابلہ میں "ہمہ اواست در مغز و پوست" وحدت المقصود کا نظریہ پیش کیا ہے۔ اور سلطان الفقراء تو ہمہ مغز بے پوست ہیں۔

سلطان العارفین باھُو رحمتہ اللہ علیہ معشوق ھُو ہیں اور توحید مطلق کا تاج آپ کے سر پر ہے۔ آپ اَنْتَ اَنَا وَ اَنَا اَنْتَ کی چادر اوڑھے ہوئے۔ مقام ناز میں سبحانی



ما اعظم شانی جو اللہ تعالیٰ کی شان ہے کے مایہ ناز پنگھوڑے جھولنے والے ہیں۔ آپ "اَنَا الْحَقُّ" کی بجائے "مِنَ الْحَقِّ بِالْحَقِّ" یعنی حق کی جانب سے حق باھُو کا اعلان فرمانے والے ہیں۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کو بمنزل فقر میں فرمایا۔ تو میری عین ہے میں تیری عین ہوں۔ مقام حقیقت میں تو میری حقیقت ہے۔ مقام معرفت میں میرا یار ہے اور ھُو کی بناوٹ میں تو سر ھُو یعنی معشوق ھُو ہے۔

سلطان العارفینؒ کا طریقہ معشوقی اور محبوبی طریقہ ہے جس میں زہد و ریاضت کے بغیر بلا مشقت اللہ تعالیٰ کے فضل سے ہی رحمت کے دروازے کھل جاتے ہیں۔ قولہ تعالیٰ "وَاللّٰهُ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاءُ"[1] اللہ تعالیٰ جسے چاہتا ہے اپنی رحمت کے لئے خاص کر لیتا ہے۔

سلطان العارفینؒ نے فرمایا جو کوئی سروری قادری سلسلہ میں طریقت الحق کی شق وجودیہ سے آگاہ نہیں وہ معشوقی اور محبوبی درجات کہاں سے حاصل کرے گا۔

شیخ عبدالقادر جیلانیؒ نے فتوح الغیب میں فرمایا کہ۔ مومن کے لئے تین کام ہر حالت میں ضروری ہیں۔

(۱) احکام شریعت پر عمل کرتا رہے۔

(۲) شریعت نے جن کاموں سے بچنے کا حکم دیا ہے، ان سے بہرحال بچے۔

(۳) تقدیر پر راضی رہے۔

کسی حال میں بھی ان تین چیزوں سے خالی نہ رہنا مومن کے لئے نہایت ادنیٰ درجہ ہے۔ ہر مومن ان باتوں کو پورا کرنا اپنے لئے لازم قرار دے، انہی کی گفتگو کرے اور اعضاو جوارح کو انہی کی تکمیل میں لگائے رکھے۔

سنت کی پیروی کرو، بدعتوں سے بچو خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے مطیع بنو، انکے احکام سے سرتابی نہ کرو، خدا کو ایک جانو، اس کے ساتھ شرک نہ کرو، اس مقام

[1] البقرہ ۲، ۱۰۵

پر دل میں شک نہ لاؤ' خدا پر بہتان نہ باندھو' مصاب و آلام میں صبر کرو غوغا نہ کرو۔ ثابت قدم رہو' راہ فرار اختیار نہ کرو' خدا سے سوال کرنے کو برا نہ سمجھو۔ دعا کے بعد مایوس نہ ہو بلکہ اس کی قبولیت کا انتظار کرو' لوگوں سے دشمنی کے بجائے دوستی اختیار کرو' خدا کی بندگی کے لئے اکٹھے رہو' الفت سے کام لو' نفرت و کینہ سے بچو' گناہوں کے مرتکب نہ ہو اور اپنے رب کی بندگی سے اپنی ذات کو سنوارو' دربارِ خداوندی سے نہ ہٹو' ہر وقت اسی جانب متوجہ رہو۔ توبہ کرنے میں جلدی کرو' دن رات کے کسی حصے میں گناہوں سے معافی مانگنے کو طبیعت پر بوجھ نہ جانو۔ یہ کرو تو شاید تم پر رحم کیا جائے' تمہیں دوزخ کی آگ سے بچا کر جنت میں داخل کیا جائے۔ اور تمہیں وصال خداوندی کی سعادت حاصل ہو۔ ممکن ہے دُرالسلام میں تمہیں ہمیشہ ہمیشہ کے لئے پاکیزہ کنواریاں ملیں' دوسری نعمتیں میسر ہوں' اعلیٰ نسل کے گھوڑوں پر سواری نصیب ہو اور طرح طرح کی خوشبوؤں اور حوروں اور خوش آواز لونڈیوں کی نعمتوں سے تمہیں خوش کیا جائے اور صدیقین' شہدا اور صالحین کے ساتھ خاتمہ بالخیر ہو۔

حضرت غوث الاعظمؒ نے فرمایا کہ بندہ جب مصیبتوں اور بلاؤں میں گرفتار ہوتا ہے تو شروع میں اس سے چھٹکارا حاصل کرنے کے لئے' خود کوشش کرتا ہے لیکن جب اس طرح مقصد براری نہیں ہوتی تو بادشاہ سے' عہدے داروں سے اور دوسرے دنیاداروں سے اور مالداروں سے مدد مانگتا ہے' بیماری وغیرہ کے سلسلے میں طبیبوں سے رجوع کرتا ہے جب تک اپنی کوشش پر اعتماد ہوتا ہے' مخلوق سے رابطہ قائم نہیں کرتا پھر جب تک مخلوق سے اعانت و امداد کی امید ہوتی ہے حصول امداد کے لئے اپنے خالق کی طرف توجہ نہیں کرتا۔ مگر جب خالق کی طرف سے اسکی مدد نہیں ہوتی تو سوال' دعا' آہ وزاری اور حمد میں مصروف ہو جاتا ہے اور بیم ورجا کی اسی کیفیت میں دعا کناں ہوتا ہے۔ پھر جب خداوند تعالیٰ اسے اتنا عاجز کر دیتا ہے کہ اس کی دعا کو شرف قبولیت نہیں



بخشا اور تمام ظاہری اسباب اس سے چھن جاتے ہیں تو قضاو قدر کے احکام الٰہی اس پر نافذ ہوتے ہیں اور وہ تمام اسباب ظاہری سے بے تعلق ہو جاتا ہے' فنا ہو کر صرف روح کی صورت میں باقی رہتا ہے تو وہ خدا کے احکام کے سوا کچھ نہیں دیکھتا اور یقین اور توحید کی اس منزل میں داخل ہوتا ہے کہ اسے صرف اور صرف خدا تعالیٰ کے فاعل حقیقی' حرکت و سکون کا خالق' برائی اور نفع نقصان کا مالک ہونے کا یقین ہو جاتا ہے۔ وہ جان لیتا ہے کہ وہی عطا کرنے والا یا نہ کرنے والا' عزت و ذلت دینے والا' اور موت و حیات کا مالک ہے۔ اس طرح وہ قضاو قدر کی اس منزل میں آجاتا ہے جیسے دائی کے ہاتھ میں بچہ' غسال کے ہاتھ میں مردہ یا چوگان کھیلنے والے کے سامنے گیند ہوتا ہے۔

اس کیفیت میں حرکت و سکون' ایک حال سے دوسرے حال پر جانا یا ایک فعل سے دوسرے پر تبدیل ہونا اسکی قدرت میں نہیں رہتا۔

اس طرح بندہ اپنے مالک حقیقی کے احکام و افعال میں اس طرح فنا ہو جاتا ہے کہ اس کی نگاہ قدرت سے دیکھتا ہے اسکے کلام' علم اور نعمت سے سنتا اور جانتا ہے۔ خدا کی بات اور علم کے سوا کچھ سننے کو آمادہ نہیں ہوتا۔ اس کی نعمتوں سے بہرہ ور ہو کر اسکے قریب ہو نیکی سعادت پاتا ہے' اس کے وعدوں سے تسکین و اطمینان کی دولت اسے نصیب ہوتی ہے' خدا کے ذکر سے محبت اور کسی دوسرے کے تذکرہ سے وحشت محسوس کرتا ہے۔ اس طرح جب قبائے معرفت سے ڈھانپ دیا جاتا ہے' وہ اسرار خداوندی کے علوم پالیتا ہے اور ان نعمتوں کے حصول پر اس کا شکریہ ادا کرتے ہوئے اس کی تحمید و تعریف میں لگ جاتا ہے۔

حضرت شیخ عبدالقادر جیلانی رضی **اللہ** عنہ نے فرمایا جب تم اہل دنیا کی فنا ہو جانے والی آرائش و زیبائش' دلکشی اور دلفریبی کے حامل مکر و دغا' ہلاک اور گمراہ کرنے والی لذتوں اور "چہرہ روشن اندروں چنگیز سے تاریک تر" قسم کے دجل و

فریب‘ بے وفائی اور عہد شکنی کے مظہر غافل و بے خبر دنیاداروں کو دیکھو تو یوں سمجھو جیسے کوئی برہنہ شخص حوائج ضروریہ سے فارغ ہونے کے عمل میں ہے اور تم اس نفرت انگیز منظر اور بو سے اپنی آنکھیں اور ناک بند کر لیتے ہو۔ بالکل اسی طرح تم دنیا داروں کی ظاہری زیب و زینت سے آنکھوں اور لذات و شہوات کی بو سے اپنی ناک کو بچالو۔ اس طرح تم آفات دینوی سے بچ سکو گے اور جو اچھائیاں تمہارے مقدر میں ہیں ان سے تم ضرور بہرہ اندوز ہوگے۔ **اللہ** کریم نے اپنے برگزیدہ نبی صلی **اللہ** علیہ وسلم کو فرمایا: "ہم نے دینوی آسائش و آرام کی جو چیزیں کفار کو دے رکھی ہیں آپؐ انھیں نظر بھر کر بھی نہ دیکھئے ان سے تو انھیں فتنے اور امتحان میں ڈالنا مقصود ہے اور آپ کے لئے تو آپؐ کے پروردگار کا رزق اچھا بھی ہے اور اس میں دوام بھی زیادہ ہے۔"

حضرت غوث صمدانی رضی **اللہ** تعالیٰ نے فرمایا: خدا کے حکم سے اپنے آپ کو مخلوق سے فنا کر لو‘ اپنی خواہشوں کو اسکے امر کے اور اپنے ارادوں کو اسکے فعل کے تابع کر لو۔ اس طرح تم میں صلاحیت و اہلیت پیدا ہو جائے گی کہ علم الٰہی کا ظرف بن جاؤ۔ خواہشوں کو امر الٰہی کے تابع کرنا یہ ہے کہ سود و زیاں اور نفع و ضرر کے ہر تصور سے اور اسباب دینوی کی ہر خواہش سے اور حصول معاش کی ہر جدوجہد میں اپنی ذات پر بھروسہ نہ کیا جائے بلکہ ایسے معاملات کو خدا کے سپرد کر دیا جائے کیونکہ خدا کے بجائے اپنے نفس پر اعتماد کرنا شرک ہے۔ جب تم ماں کے پیٹ میں تھے یا شیر خوار بچے کی صورت پنگھوڑے میں تھے‘ اس وقت بھی وہی ان امور کا مالک تھا اور اب بھی وہی مالک ہے۔

اپنے ارادوں کو فعل خداوندی کے تابع کرنا یہ ہے کہ تمام خواہشات‘ اغراض حاجات اور ارادوں سے ہاتھ اٹھا لیا جائے اور یہ سب کچھ احکام باری تعالیٰ کے تابع کر



دیا جائے۔ اگر تم خدا کے ماسوا کا ارادہ نہ کرو گے تو خواہشات نفسانی چھوڑنے کے باعث فعل خداوندی تم میں جاری ہو جائیگا۔ اس طرح تمہارے اعضا کو سکون‘ قلب کو طمانیت‘ سینے کو فراخی و کشادگی‘ چہرے کو نور اور ضمیر کو اطمینان نصیب ہوگا۔ تعلق **باللہ** کی اس کیفیت کے حصول سے کائنات کی ہر شے سے مستغنی ہو جاؤ گے دست قدرت تمھارا معاون ہوگا‘ زبان ازل تمہیں ندا دے گی تمہارا پروردگار تمہیں علم سکھائے گا تمہیں سلف صالحین اور عارفین کامل کے مقام تک رسائی ہوگی۔ پھر تمہارے دل میں خواہشیں اور ارادے نہ ٹھہریں گے جس طرح شکستہ برتن میں پانی وغیرہ نہیں ٹھہرتا۔ پھر تم بشریت کی کثافت سے پاک ہو جاؤ گے اور دل میں خدا کے ارادے کے بغیر کوئی شے نہیں آئے گی۔ یہ وہ مقام ہے جس میں کرامات و تصرفات کی نعمت سے نوازا جاتا ہے بظاہر لوگ یہ خرق عادات تم میں پائیں گے مگر حقیقتاً یہ خدا تعالیٰ کے احکام و افعال ہوں گے یوں تم ان اولیاء **اللہ** کی صف میں شامل ہو جاؤ گے جن میں خواہشات نفسانی اور ارادۂ بشری عنقا ہو جاتے ہیں اور از سر نو ان میں ارادۂ خداوندی پیدا کیا جاتا ہے۔ جیسا کہ سرکار دو عالم صلی **اللہ** علیہ وسلم نے فرمایا کہ تین چیزیں میرے لئے پسند کی گئی ہیں‘ خوشبو‘ عورت اور نماز میں آنکھوں کی ٹھنڈک۔ خواہشات سے ماورا ہونے کے بعد یہ چیزیں حضور سے منسوب کی گئیں۔ **اللہ** کریم نے فرمایا: میں ان کے پاس ہوں جن کے دل میری وجہ سے خواہشات کے غلام نہیں ہیں چنانچہ تمہاری خواہشات اور ارادے رضائے الٰہی کے حصول کی تمنا میں دم نہ توڑ دیں تو تمہیں خدا کا قرب نصیب نہ ہوگا۔ لیکن اپنے ارادوں کو اس کے ارادوں میں فنا کر دینے کے بعد وہ تمہیں نئی باطنی خصوصیات کے ساتھ از سر نو تخلیق کرے گا۔ اور تم میں نئے ارادے پیدا کرے گا اگر ان نئے ارادوں میں بھی نفس کا تھوڑا بہت دخل پایا تھا تو پھر اسے توڑ کر نئے ارادے پیدا کیے جائیں گے۔ قلب کی انکساری کے ان مراحل کا اختتام

یہ ہوگا کہ توحید دل و دماغ میں راسخ ہو جائے گی۔ اور تمہیں دیدار خداوندی نصیب ہوگا۔ **اناعندالمنکسرۃ القلوبھم** (یعنی میں شکستہ دلوں کے بہت قریب ہوں) کا یہی مطلب ہے اور ہمارے قول **عِندَ وُجودك فيها** کا مطلب ارادۂ نو میں تمہارا اطمینان قلب ہے۔

حدیث قدسی میں ہے کہ میرا مومن بندہ عبادت وذکر کے باعث میرے قرب کا تمنائی ہوتا ہے حتیٰ کہ میں اسے محبوب بنالیتا ہوں اور جب یہ کیفیت ہو جائے تو میں اس کے کان بن جاتا ہوں جس سے وہ سنتا ہے' اس کی آنکھیں ہو جاتا ہوں جن سے وہ دیکھتا ہے' اس کی زبان اور ہاتھ اور پاؤں بن جاتا ہوں' جن سے وہ بولتا' پکڑتا اور چلتا ہے۔ پس فنا کی حالت یہ ہے کہ مخلوق اچھی ہو یا بری' تم خود نیک ہو یا بد۔ اپنے آپ سے اور مخلوق سے لاتعلق ہو جاؤ پھر جب تم نہ کسی سے توقعات وابستہ کرو' نہ کسی سے ڈرو اور اپنی فطری صفات کی حفاظت میں کوئی خلاف شرع بات قبول نہ کرو تو تمہارے نفس میں **اللہ** ہی **اللہ** باقی ہوگا جس طرح تمہاری پیدائش سے قبل تھا۔ یاد رکھو کہ خیر و شر **اللہ** ہی کے قبضہء قدرت میں ہے اور اس پر یقین کامل ہونا قضاوقدر کے خوف سے بے نیاز کردے گا' برکات تمہارے لیے بہت زیادہ ہو جائیں گی' پھر تم ہر خیر کا سرچشمہ' ہر تاج و مسرت کا منبع' تمام امور کا مرکز و محور اور امن و آرام کی ہر کیفیت کے حامل بن جاؤ گے۔

حق کے تمام طالب اسی فنا کے خواہشمند ہوتے ہیں اور یہی وہ مقام ہے جہاں اولیاء **اللہ** کو منزل ملتی ہے اپنے ارادوں کی شکست وریخت کے بعد خدا کے ارادے میں محو ہو جانا تادم مرگ تمام اولیاء **اللہ** وابدال کا مطمح نظر رہا ہے اسی لیے انہیں ابدال کہا جاتا ہے۔ وہ حق کے ارادے میں اپنے ارادے کو شریک کرنا گناہ عظیم سمجھتے ہیں البتہ حالت جذب میں یا غلبہء حال کے تحت بھول کر ان سے کوئی ایسا فعل سرزد ہو



جائے تو خداوند تعالیٰ انھیں خبردار کردیتا ہے اور وہ توبہ واستغفار میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ اولیاء **اللہ** عزم اور ارادے کے اعتبار سے معصوم تو نہیں ہوتے خواہش نفس سے آزاد اور محفوظ تو محض انبیاء کرام اور ملائکہ (علیہم السلام) ہوتے ہیں دیگر جن و انس پر شریعت کی پابندی ضروری ہے اور ان میں سے کوئی معصوم نہیں۔ اولیاء کرام اور ابدال عظام ارادہ اور خواہش نفس سے محفوظ تو یقیناً ہوتے ہیں مگر کسی وقت اس پر مائل ہو جانا بھی ان کے لیے عین ممکن ہے۔ یہ ہے کہ خداوند کریم اپنی رحمت کے باعث بیداری کے عالم میں ان کی لغزش پر مطلع کردیتا ہے اور وہ بروقت اس کی تلافی کرلیتے ہیں۔

حضرت محی الدین جیلانی علیہ الرحمہ نے فرمایا: نفس کی خواہشوں سے آزاد ہو جاؤ اس کی اتباع سے کنارہ کش ہو جاؤ۔ اپنی ہر چیز **اللہ** کے سپرد کردو اور اپنے دردِ دل پر اس طرح پہرہ دو کہ اس میں صرف وہی شے داخل ہو جس کی اجازت مولا کریم دے ۔ شیطانی وسوسوں کو دل میں جگہ نہ دو' خواہشات نفسانی کو داخلے کی اجازت نہیں ہونی چاہئے۔ ہر حال میں ان کی مخالفت ہو کیونکہ کسی خواہش کا دل میں داخل ہونا دراصل اس کا اتباع ہے ارادہء حق کے سوا کسی اور ارادے کی خواہش درست نہیں۔ ارادہء حق کے علاوہ کسی اور ارادے کو دل میں جگہ دینا تباہی او ہلاکت' نگاہ رحمت سے گرنے اور حجاب پر منتج ہوتا ہے۔ ہمیشہ احکام الٰہی کی پابندی کرو اور جن باتوں سے منع کیا گیا ہے' ان سے اجتناب کرو۔ مقدرات خداوندی کو اسی کے اختیار و رضا پر رہنے دو اور مخلوقات میں سے کسی کو اس کا شریک نہ بناؤ۔ یاد رکھو کہ تمہارے ارادے اور آرزوئیں خداتعالیٰ کے پیدا کردہ ہیں اس لیے اپنا ارادہ اور اپنی خواہش خالق کیساتھ شرک کرنا ہے اور ایسا کرنے پر تم مشرکین میں سے ہو جاؤ گے۔ چنانچہ خداتعالیٰ فرماتا ہے: "اگر **اللہ** کے دیدار کی تمنا ہو تو نیک کام کرنے چاہئیں اور ضروری ہے کہ اس کی عبادات

میں کسی کو شریک نہ کرے۔"

شرک صرف بت پرستی ہی نہیں ہے' خواہشات نفس کی پیروی اور دنیا کی کسی بھی چیز کے ساتھ عشق کی کیفیت سے منسلک ہو جانا صریحاً شرک ہے۔ خدا کے سوا ہر شے غیر خدا ہے ہر غیر خدا کی خواہش شرک کہلائے گی۔ لہٰذا اس سے پرہیز کرو۔ اپنے نفس کی برائیوں سے ڈرتے رہو۔ تلاش حق میں ساعی رہو غفلت کو شعار نہ بناؤ' جو حال و مقام تمہیں ملے اسے اپنے نفس سے منسوب نہ کرو اس لئے کہ تغیر حال کے لئے ہر روز خدا تعالیٰ کی نئی شان ہے۔ **اللہ** کی ذات بندے اور اس کے قلب کے مابین ہے اس لیے یہ قرین قیاس ہے کہ اپنے جس حال کی تم دوسروں کو خبر دو' وہ تم سے سلب کر لیا جائے اور تم جسے پائیدار اور باقی سمجھتے ہو اسے ختم کر دیا جائے اور تمہیں اس آدمی سے نادم ہونا پڑے جس سے تم نے بات کی تھی اس لیے ضروری ہے کہ اپنے مقام کو اپنے دل ہی میں رکھو دوسرے کو نہ بتاؤ اور اگر خدا تمہیں تمہارے حال و مقام پر قائم رکھے تو اسے خدا کا انعام سمجھ کر اس کا شکر ادا کرو اور اس میں اضافے کی درخواست کرو۔ اور اگر موجودہ حال کے بجائے ایسا حال نصیب ہو جس میں علم و معرفت اور نور و ادب زیادہ ہو تو تمہارے لیے ترقی کا باعث ہے خداوند تعالیٰ فرماتا ہے کہ "جب ہم کسی آیت کو منسوخ کرتے ہیں تو اس جیسی یا اس سے بہتر آیت لاتے ہیں۔"

## تمت بالخیر شرح

فقیر الطاف حسین سروری قادری سلطانی
الملقب آخری عہد کا خلیفہ سلطانی عزیز کالونی شاہدرہ لاہور